اُجیبُ دعوۃَ الدّاعِ اذا دعانِ

# مُکاتباتُ الخلّانِ

فی

## اصولُ التفسیر و علوم القرآن

مرتّبہ

خاکسار محمد عثمان مقبول

باہتمام رشید احمد انصاری

مطبع احمدی علی گڑھ میں طبع ہو کر شائع ہوئی

# انتساب

سرسیّد اور نواب محسن الملک بہادر مرحوم مغفور بہ لحاظ اپنے تبحر علمی اور دِقّتِ نظر اور وسعت معلومات کے زمانۂ حال کے محقّقین و متکلّمین میں جو اعلیٰ پایہ رکھتے تھے اُس کو ملک کے تمام اہل نظر جانتے اور اُن کی سحر آفرینی اور معجز بیانی کا اقرار کرتے ہیں۔ ان بزرگوں کے مجموعہ مضامین کو جس والاَنش کی ذات ستودہ صفات سے نسبت دی جائے اُس کا مرتبہ باعتبار ایک وسیع النظر جامع کمالات اور متبحر عالم ہونے کے ان بزرگوں کے ہم پلّہ ہونا لازمی ہی جو اُن علمی جواہرات کا حقیقی مبصّر اور اصلی قدرشناس ہو۔

اس لیے میں اس رسالہ کو جو سرسیّد اور نواب محسن الملک کے لٹریچر میں نہایت اہم اور ضروری ہی اور نہایت دقیق علمی مباحث پر مشتمل ہی بلکہ جو نواب محسن الملک کی مشہور اور مسلّمہ فصاحت و بلاغت کا بہترین نمونہ ہی عالیجناب والاخطاب نواب عماد الدولہ عماد الملک مولوی سید حسین صاحب بلگرامی علی یار خاں بہادر موتمن جنگ سی۔ آئی۔ ای کے نام نامی و اسم گرامی سے معنون کرتا ہوں۔

گر قبول افتد زہے عزّ و شرف

خاکسار

محمد عثمان مقبول

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہٗ و نصلّی علی رسولہ الکریم

# مقدمہ

عقل کی بلند پروازیوں اور علم کی کرشمہ سازیوں نے دنیا کو وہ وہ شعبدے دکھائے ہیں کہ اگر آج سائنس نے خدا کی تمام خدائی فتح نہیں کر لی ہے تو کم از کم اُسکے ایک بہت بڑے حصہ پر قابض ہے۔ اور خدا ایک خیالی مخلوق، نبوت دھوکے کی ٹٹی، وحی افسانہ، الہام خواب، روح فانی، قیامت ڈھکوسلہ، عذاب و ثواب انسانی اوہام، دوزخ و جنت الفاظ بے معنی خیال کئے جاتے ہیں۔ اور انسان ایک ترقی یافتہ بندر سمجھا جاتا ہے" موجودات عالم ایک مسلسل دور ہے نہ جسکی ابتدا ہے نہ انتہا۔ مگر اُس خلاق مطلق کی قدرت اور صفات میں ان خیالات سے بال برابر فرق نہیں آسکتا۔ اُس کے رموز قدرت اور اسرار حکمت کا سوائے اوسکی ذات کے کسی کو علم نہیں۔ حضرت افضل الانبیا علیہ الصلوٰۃ والسلام نے مَا عَرَفْنَاکَ حَقَّ مَعْرِفَتِکَ کہکر اپنی عاجزی اور لاعلمی کا اقرار کیا ہے۔ مگر اس میں بھی اُس کی کوئی حکمت مضمر ہے کہ ایک انسان جو خود اپنی ہستی اور وجود کے اسرار سے بے بہرہ اور بیخبر ہے محض ظاہری اسباب کو دیکھکر اسکا دعویٰ کر اُٹھے کہ میں نے خدا اور اُسکے رموز فطرت

کو معلوم کر لیا۔ وَلَوْ اَنَّ مَا فِی الْاَرْضِ مِنْ شَجَرَۃٍ اَقْلَامٌ وَّالْبَحْرُ یَمُدُّہٗ مِنْ بَعْدِہٖ سَبْعَۃُ اَبْحُرٍ مَّا نَفِدَتْ کَلِمٰتُ اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ (سورہ لقمان ۲۱ آیت ۲۶) اس کا جواب بجز اسکے اور کچھ نہیں کہ وہ چشم بصیرت سے محروم اور فطرۃ اللہ سے بے خبر ہی۔ نَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا وَمِنْ سَیِّئَاتِ اَعْمَالِنَا مَنْ یَّھْدِہِ اللّٰہُ فَلَا مُضِلَّ لَہٗ وَمَنْ یُّضْلِلْہُ فَلَا ھَادِیَ لَہٗ۔

سر سیدؒ اپنی تفسیر کے دیباچہ میں تحریر فرماتے ہیں کہ "جب غدر کا زمانہ گذر گیا اور مسلمانوں پر بھی جو کچھ گذرنا تھا گذر گیا تو مجھکو اپنی قوم کی اصلاح کی فکر ہوئی۔ میں نے اسمیں بہت غور کیا اور ایک زمانہ دراز کے غور کے بعد یہ فیصلہ کیا کہ اُنکی دینی اور دنیوی اصلاح بغیر اس کے کہ اُن کو علوم و فنون جدیدہ میں جو اور قوموں کے سرمایہ افتخار ہیں اور اُس زبان میں جو ہم پر بمشیت اللہ حکومت کرتی ہی تعلیم نہ دیجاوے اور کسی طرح ممکن نہیں"۔ پھر انھوں نے خیال کیا کہ دنیوی اصلاح میں تو کسی کو اختلاف نہوگا البتہ دینی اصلاح غور طلب ہی۔ علوم جدیدہ کے بدیہیات اور مشاہدات سے تو کسی کو انکار ہو ہی نہیں سکتا۔ مگر دقت یہ ہوگی کہ جب اُسکے مقابلہ میں وہ عقاید مذہبی جو توہمات سے وقتاً فوقتاً پیدا ہوئے اور مسلمانوں کے دل و دماغ میں زیادہ جم گئے ہیں اور اُن کی پابندی قرآن و حدیث کے احکامات سے بڑھکر اپنے اوپر لازم کر لی ہی آئیں گے تو ان علوم کے مقابلہ میں مکڑی کے جالے کی طرح نیست و نابود ہوجائینگے اور اسکا اثر متوسط طبقہ کے مسلمانوں پر یہ ہوگا کہ وہ مذہب کو ہیچ اور بیکار سمجھکر مذہبی پابندی کا جُوا اپنے کندھوں سے الگ پھینک کر دہریت اور الحاد کا حلقہ غلامی اپنے کانوں میں ڈال لینگے

---

۱؎ اور اگر زمین میں جتنے درخت ہیں سب قلم بنجائیں اور سمندر اُسکی سیاہی، اُسکے بعد سات سمندر اور اُسکی مدد کریں تو بھی اللہ کی باتیں تمام نہونگی بیشک اللہ غالب حکمت والا ہی۔

۲؎ پناہ مانگتے ہیں ہم اپنے نفس کی برائیوں اور اعمال کی بدیوں سے جسکو اللہ ہدایت کرے اُسے کوئی گمراہ نہیں کر سکتا اور جسکو وہ گمراہ کرے اُسے کوئی ہدایت نہیں کر سکتا۔

چنانچہ سرسید نے کتب تفاسیر اور تمام مذہبی مسائل پر ایک تلاش کی نظر ڈالی۔ اور آخر کار اس نیتجہ پر پہونچے کہ تمام تفسیریں اور دیگر کتب مذہبی بروایات ضعیف و موضوع اور بے سرو پا قصوں سے جو اکثر یہودیوں سے ماخوذ ہیں بھری ہوئی ہیں اور چونکہ وہ قرآن کریم اور قوانین فطرت کے بالکل متبائن ہیں۔ اسلئے ضرور ہی کہ علوم جدیدہ اور فلسفہ حال کو پیش نظر رکھکر ایک تفسیر لکھنی چاہیئے۔ چنانچہ فرماتے ہیں کہ "میں نے بقدر اپنی طاقت کے خود قرآن مجید پر غور کیا اور چاہا کہ خود قرآن ہی سے سمجھنا چاہیئے کہ اُسکا نظم کن اصول پر واقع ہوا ہی۔ اور جہانتک میری طاقت میں تھا میں نے سمجھا اور میں نے پایا کہ جو اصول قرآن مجید سے نکلتے ہیں اُن کے مطابق کوئی مخالفت علوم جدیدہ میں نہ اسلام سے ہی اور نہ قرآن سے ........ پھر میں نے انھیں اصول پر ایک تفسیر لکھنی شروع کر دی"

جسوقت یہ تفسیر شایع ہوئی ہے تمام اسلامی دنیا میں ایک ہلچل مچگئی اور "دو قد کفر" کے نعرے بلند ہونے لگے۔ مخالفت کی یہانتک نوبت پہونچی کہ جمہور اہل اسلام نے اس تفسیر کو مذہبی دائرہ سے خارج کر دیا۔

ہم اُن مخالفین کی رائے سے قطع نظر کرتے ہیں جو سرسید کی ذات اور اُنکے مقاصد کے خلاف تھی۔ بلکہ نواب محسن الملک بہادر مرحوم مغفور بھی جو سرسیّد کی کامیابی کا ایک ہی زبردست آلہ اور اُنکے مشن کے انجن تھے اس تفسیر کی مخالفت پر آمادہ ہوگئے اور تفسیر کو تفسیر القول بما لا یرضیٰ بہ قائلہ قرار دیدیا۔ اور لکھا کہ "میں آپکی تفسیر کے بعض مضامین کا مخالف ہوں اور مخالف بھی ایسا کہ اُس مخالفت کو نہ آپکی وہ عظمت و وقعت جو میرے دل میں ہی روک سکی نہ وہ محبت و ارادت جو مجھے آپ سے ہی اُسکی مانع ہوئی نہ آپکی جادو بھری تحریر نے اثر کیا نہ آپکی پُر زور تقریر نے" باایںہمہ وہ کون مسلمان ہوگا جو ایک نیک نیت پاک دل، عالی دماغ، روشن خیال، اسلام کے حامی، مسلمانوں کے ہمدرد، سید کی نیت پر آج حملہ کرنیکا ارادہ کرے البتہ انسے غلطی سرزد ہونا اسی طرح ممکن ہی جسطرح کسی اور انسان سے۔ ہم ایسی غلطی کو صرف

رائے کی غلطی تصور کرتے ہیں جو ہمیشہ انسانوں سے ہوتی ہے۔ مگر اس غلطی سے بہت سے غلط فہمیوں کا احتمال ہے جنکا ازالہ اس رسالہ کی اشاعت کا نہایت اہم اور ضروری مقصد ہے۔

اسوقت ہندوستان کے مسلمانوں کے روشن خیال طبقہ میں دو گروہ ہیں جو سرسیّد کو ایک برگزیدہ اور مقدس بزرگ اور اُنکی تمام تحریرات کو قرآن و حدیث کے مطابق اور اسلام کا سیدھا اور صحیح راستہ خیال کرتے ہیں۔ ایک وہ جنکے خیالات اور معلومات نہایت محدود اور رائے ناقص ہے۔ اُنکی خواہش یہ ہے کہ سرسیّد کی تمام تصنیفات نصاب تعلیم دینیات میں شامل کردیجائیں۔ اسکا سبب محض حسن عقیدت ہے جسکو حقیقت اور واقعیت سے کوئی تعلق نہیں ان حضرات کیلئے سرسید کی تفسیر نہایت مضر اور اُنکے ایمان اور اسلام پر نہایت زہر یلا اثر کرنیوالی ہے۔ دوسرا گروہ اُن مقتدر منتہی علمائے محققین کا ہے جو تعلیم کے اعلیٰ مدارج طے کرچکے ہیں اور تحقیق اور تلاش کے نہایت دشوار گذار راستوں میں گذرتے چلے جارہے ہیں اور حکمت و فلسفہ کے حقایق و معارف کے جواہرات پرکھ پرکھ کر عقل و رائے کی کسوٹی پر کس رہے ہیں اور حق کو باطل سے جدا کرنے میں لومۃ لائم کا کچھ خوف نہیں کرتے۔ اُنکے حق میں یہ تفسیر اور سرسید کی تمام تحریرات نہایت مفید اور جدید علم کلام کی تدوین کے لئے یہ ایک نہایت قیمتی ذخیرہ ہے۔ وہ بآسانی اسکا بھی اندازہ کرسکتے ہیں کہ یہ تفسیر قدیم تفاسیر میں کیا پایہ رکھتی ہے اور بمقابلہ فلسفہ حال کے مذہب کی کہانتک تائید کرسکتی ہے۔

چنانچہ ہمارا اصلی اور واقعی مقصد اس رسالہ کی اشاعت سے یہی ہے کہ جو حضرات مغربی علوم کے زیور سے آراستہ ہیں اُن غلط فہمیوں سے بچیں جو سرسید کے بعض مضامین سے عموماً اور تفسیر سے خصوصاً پیدا ہوتی ہیں اور اپنے حسن عقیدت کو حد اعتدال سے متجاوز نہ کریں جو سرسید کی نسبت رکھتے ہیں۔ کیونکہ حقیقت میں سرسید نہ علوم دینیہ کے عالم تھے نہ کوئی مذہبی پیشوا جنکی تقلید ہمارے لئے ضروری ہے۔ چونکہ سرسیّد کو مسلمانوں میں مغربی علوم کا پھیلانا مقصود تھا اور اُس زمانہ میں مسلمان انگریزی تعلیم کی مذہب کے اعتبار سے مخالفت

کرتے تھے اسلیئے اُن کو مجبوراً مذہبی میدان میں قدم رکھنا اور نہایت استقلال سے کام لینا پڑا ورنہ در حقیقت نہ وہ اس میدان کے مرد تھے نہ اُن کو دعویٰ تھا۔ راقم نے اکثر نواب محسن الملک بہادر مرحوم سے سُنا ہی کہ سرسیدؒ فرماتے تھے کہ میں نے یہ تفسیر عیسایئوں اور غیر مسلموں کیلیے لکھی ہی نہ کہ مسلمانوں کے لئے اور یہی وجہ تھی کہ وہ اس تفسیر کو پبلک میں شایع نہیں کرنا چاہتے تھے۔

اس میں کوئی شبہہ نہیں کہ یہ دونوں بزرگ ادب اور انشا پردازی تحقیق اور جامعیت کے اعتبار سے نہایت عالی پایہ رکھتے تھے۔ ایسے لوگوں کی تعداد ترقی یافتہ قوموں میں بھی زیادہ نہیں ہوتی بلکہ جب مشیت الٰہی کسی قوم کی اصلاح حالت کی طرف متوجہ ہوتی ہے تو اُس قوم میں صدیوں کے بعد ایسے مصلح پیدا ہوتے ہیں۔ اس سے بھی انکار نہیں ہو سکتا کہ سرسیّد کی تمام تصانیف پر نواب محسن الملک بہادر مرحوم مغفور کو جو عبور تھا کسی دوسرے شخص کو نہیں ہو سکتا۔ اسلیئے اُنکی رائے کو ان تصانیف کی نسبت صحیح ترین رائے سمجھنا چاہیئے۔ یہ خاص اہمیت بھی ہمارے اس رسالہ کی تدوین اور اشاعت میں محرک ہوئی ہی۔

شمس العلما خان بہادر مولوی ذکاء اللہ صاحب مرحوم نے ایک موقعہ پر انھیں مکاتبات پر ریویو کرتے ہوئے فرمایا ہی کہ "خدا تعالیٰ نے ہندوستان میں دو سید ایسے پیدا کر دیئے ہیں کہ وہ ان سب توہمات اور بدعات کو اُڑا دیں گے اور ٹھیٹ اسلام کو دکھا دیں گے۔ اس اجمال کی تفصیل یہ ہی کہ نواب محسن الملک مکاتبات لکھتے ہیں۔ جسکا موضوع یہ ہی کہ سرسیّد کے عقاید و خیالات کی تائید میں یا تردید میں تفصیلی بحث کیجائے۔ اسکو یوں سمجھنا چاہیئے کہ سرسید کے عقاید متن ہی اور نواب محسن الملک کے مکاتبات اس متن کی تفسیر ہے خواہ مخالف ہو یا موافق۔ یہ تفسیر اور متن دونوں ہم پہلو ایسے معلوم ہوتے ہیں جیسے درخشان رو دُر۔ یا پارہ ہائے الماس ہم پہلو ہو کر باہم ایسی عکس افگنی کرتے ہیں کہ ایک دوسرے کو زیادہ روشن اور منور کرتے ہیں۔ نواب محسن الملک کی نظر قرآن شریف۔ حدیث۔ فقہ۔

تفسیر۔ علم کلام پر اور نیز اُن انگریزی کتابوں پر جو ان مضامین سے متعلق ہیں ایسی وسیع ہے کہ شاید کسی اور کی ایسی نظر ہو۔ وہ کسی مسئلہ مذہبی کو کبھی نہیں لکھتے جبتک اُسکا استناد اور استشہاد قرآن حدیث۔ اور مسلم علمائے کبار کے کلام سے نہیں کرتے۔ انکا طریقہ استدلال حکیمانہ اور فلسفیانہ زمانہ حال کے طریقہ استدلال سے ملتا جلتا ہی۔ اسلئے وہ جو سرسید کے عقاید سے بحث کرینگے وہ ایسی مدلل ہو گی اور ایسے استناد اور استشہاد پر مبنی ہو گی جسکو کوئی ہٹ دھرم ہی ایسا ہوگا جو نہ مانے گا۔ . . . . . . . اسکام کو اگر اُنھوں نے اختتام کو پہنچایا تو سرکار نظام نے تو انکو حیدرآباد کے حسن خدمات کے صلہ میں محسن الملک کا سچا خطاب اور کچھہ پنشن انعام میں دیدی ہے اب اسلام اُن کو محسن الاسلام کا خطاب اور اُس کے ساتھ سعادت دارین کی پنشن علی الدوام دیگا جس میں نہ کوئی شرط ہو گی نہ کوئی دھمکی‘‘

سرسیدؒ کی تصانیف میں سب سے زیادہ اہم تفسیر القرآن ہی اور یہی وہ تصنیف ہی جسنے سرسید کے مذہبی پہلو کو اس قدر تاریک کر دیا ہی کہ بلا استثنا تمام علمائے اسلام انکی طرف سے بدظن اور بدگمان ہیں۔ اگرچہ سرسید کا ارادہ نیک اور نیت بالکل پاک تھی اور اس کام کو جس دماغ سوزی اور محنت سے سخت جانکاہی اور کاوش سے انجام دیا ہی اُسکا وہی اندازہ کر سکتا ہی جس نے اُسکو پڑھا اور اُسپر غور کیا ہی۔ اس سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا کہ سرسید کی تفسیر کے بعض مقامات ایسے اعلیٰ مضامین اور حقایق و معارف بھرے ہیں کہ اگر اُن کو مذہب کی جان کہا جائے تو کوئی مبالغہ نہیں۔ مگر جہاں کہیں قرآن مجید کے مفہوم کو اپنی رائے میں علوم جدیدہ کے مطابق کرنا چاہا ہی وہاں بڑے بڑے دھوکے کھائے ہیں۔ اور اس تلاش میں خدا کی عظمت اور جلالت اور اُسکے کلام کی حکمت و مصلحت کو دل سے محو کر دیا ہی۔

ہر شخص کو معلوم ہی کہ سرسیّد مغربی فلسفہ اور سائنس سے واقف نہ تھے نہ انھوں نے ان فنون کی کہیں تعلیم حاصل کی تھی شاید کچھہ سُنی سنائی باتیں انکے حافظہ میں محفوظ ہونگی لیکن ولایت کے سفر اور لندن کی سیر میں جو عظیم الشان اور حیرت انگیز نتایج ان فنون کے

اُنکے مشاہدہ میں آئے۔ اور اسٹیم اور الکٹرسٹی کے جو روشن کرشمے انکی نظر سے گذرے انھوں نے سرسید کی طبیعت کو بے حد مرعوب کر دیا تھا۔ اسی قسم کے ذرائع سے جو صحیح یا غلط خیالات انکے ذہن میں راسخ ہو گئے تھے وہی ان کے نزدیک مغربی سائنس فلسفہ تھا اور وہی اُنکا قانون فطرت یالا آف نیچر تھا۔ اور جو چیز اُسکے معارض ہوتی تھی وہ ان کی نظر میں پایہ صحت و اعتبار سے ساقط معلوم ہوتی تھی۔ یہی وجہ ہے کہ وہ قرآن مجید کی آیات محکمات کو کھینچ تان کر اس فرضی قانون کے ساتھ مطابق کرنا اپنا فرض اور اپنی تفسیر کا بنیادی اصول سمجھتے تھے۔ اگر یہ کہا جائے کہ "سرسید کا فلسفہ مذہب حقیقتہً علوم جدیدہ کے مسائل اور نظریات پر مبنی ہے" تاہم بھی نظریات اور حکما کی رائیں ایک دوسرے سے مختلف رہی ہیں اور ہوتی رہتی ہیں اور ان تغیرات کا سلسلہ نامتناہی اسی طرح جاری رہنے والا ہے۔ ایسی حالت میں غالباً کوئی مسلمان اسکو پسند نکرے گا کہ قرآن مجید جو ایک مستقل فلسفہ ہے ہمارے ہاتھ میں ایک کھلونے کی طرح ہمیشہ نئے نئے نظریات کی خاطر وقتاً فوقتاً نئی نئی شکلوں میں تبدیل ہوتا رہے۔

سرسید مرحوم نے جن اصول پر قرآن مجید کی تفسیر کی ہے ان کو کسیقدر تفصیل کیساتھ ایک جداگانہ رسالہ میں لکھدیا ہے جس کا نام "تحریر فی اصول التفسیر" ہے۔ انھوں نے اثنائے مکاتبت میں نواب محسن الملک سے خواہش کی تھی کہ اول ان اصول پر بحث ہونی چاہیئے اور بعد بحث و گفتگو کے جو اصول صحیح قرار پاویں وہ آیندہ مباحث تفسیر میں فریقین کے نزدیک مسلم متصور ہونگے مگر نواب صاحب اس بھول بھلیاں سے کترا کر صاف نکل گئے اور ان پر گفتگو کرنے سے انکار کر دیا۔ اس مبحث کو نواب صاحب نے نہایت لطافت اور خوبی کیساتھ لکھا ہے اور بعض اصول کے اجزاء کو تحلیل کر کے دکھلایا ہے کہ ان میں کس قدر غوامض پوشیدہ ہیں۔ ہم اس مبحث کا ایک حصہ ناظرین کی دلچسپی اور سہولت کی غرض سے اس مقام پر ثبت کرتے ہیں:۔

نواب صاحب مرحوم تحریر فرماتے ہیں کہ "ان اصول کے متعلق میں اجمالاً بھی اپنی موافقت یا مخالفت ظاہر نہیں کر سکتا۔ کیونکہ جو اصول آپنے بیان فرمائے ہیں اور جس طرح اُنکو تحریر کیا ہے

اُس کے ہر لفظ میں ہزار معنی پوشیدہ ہیں۔ اگر میں ان اصول کی بھول بھلیوں میں پڑ گیا تو نفس مطلب رہجائیگا اور اس بحث کے چھڑ جانے سے تفسیر کے متعلق جو کچھ میں عرض کرنا چاہتا ہوں اُسکی نوبت نہ آئیگی"۔

"مثلاً عرض کرتا ہوں کہ آپ اصل اوّل میں لکھتے ہیں کہ ایک خدا خالق کائنات موجود ہی بلاشبہہ یہہ اصل بالکل صحیح ہی اور کون مسلمان ہی جو اس میں شبہ کریگا۔ مگر اُسی کے ساتھ آپ یہ بھی تحریر فرماتے ہیں "وہو علۃ العلل لجمیع المخلوقات علیٰ ما کانت وعلیٰ ما تکون" اور گو اُس کا علۃ العلل ہونا بھی ایک طور پر مسلم ہی یعنی اگر وہ فاعل و مرید بھی مانا جاوے مگر علۃ کا فاعل و مرید ہونا ضروری نہیں ہی۔ بلکہ ہر علت کا اپنے معلول کے ساتھ ہونا لازمی ہی اور خالق کا اپنی مخلوق کے ساتھ ہونا ضروری نہیں۔ اسلیے کہ علت و معلول کا تعلق اضطراری ہی اور خالق و مخلوق کا تعلق اختیاری"۔

"پانچویں اصل میں آپ فرماتے ہیں کہ "قرآن مجید بالکل سچ ہی" کون مسلمان ہوگا کہ اسمیں اُسے شبہ ہوگا۔ مگر اُسی میں آپ یہ بھی لکھتے ہیں کہ کسی قول کا نقل کرنا صرف بغرض بیان یا بالغرض تردید یا لوگوں کے اعتقادات کو جو منافی مقصد قرآن کے نہیں ہیں بلا بحث اُنکی اصلیت اور واقعیت کی تسلیم کرکے اوپر استدلال کرنا یا بطور حجت الزامی کے پیش کرنا یا امور ظاہرالوقوع کو اُنکی ظاہری حالت پر بلا اُن کی اصلیت پر بحث کے بیان کرنا یا کلام غیر مقصود بالذات کا اثنائے کلام میں آنا قرآن مجید کی صداقت کے منافی نہیں ہی"۔ اس میں آپ نے ایسے مختصر مگر پرمعنی الفاظ تحریر فرمائے ہیں کہ اگر میں اُسے تسلیم کرلوں تو آپ کی تفسیر کے ایک بہت بڑے حصہ کا قبول کرنا لازم آتا ہی اور اُس میں وہ حصے بھی شامل ہوجاتے ہیں جس میں مجھے آپ سے اختلاف ہی اور اگر اُس سے بحث کروں تو اُسکے لیے ایک علیحدہ رسالہ کی ضرورت ہی۔ اور اسیطرح آپ آٹھویں اصل میں بیان فرماتے ہیں کہ تمام صفات باری نامحدود اور مطلق عین القیود ہیں "یفعل ما یشاء ویحکم ما یرید" کوئی وجہ اس سے اختلاف کی

نہیں ہی مگر اُسے اس طور پر آپ نے تحریر کیا ہی کہ اگر میں اُسے اجمالاً تسلیم کرلوں تو مجھے بھی آپ کی طرح خدا کو نیچر کا اور نہ نیچر کا بلکہ خیالی اور فرضی نیچر کا پابند ہونا ماننا پڑیگا"۔

"مثلاً آپ ایک جگہہ حضرت ابراہیم کے قصے میں تحریر فرماتے ہیں کہ" فما کان جواب قومہ الا ان قالوا اقتلوہ اوحرقوہ فانجاہ اللہ من النار" فانجاہ اللہ من النار سے ثابت ہوتا ہی کہ احراق خاصہ نار کا ہی۔ ایک اور جگہہ تمثیل میں فرمایا ہے "فاصابھا اعصار فیہ نار فاحترقت پس دونوں آیتوں سے خدا نے ہمکو قانون فطرت یہ بتایا ہی کہ آگ جلا دینے والی ہی۔ پس جبتک یہ قانون فطرت قایم ہی اُس کے برخلاف ہونا ایسا ہی ناممکن ہی جیسے کہ قولی وعدہ کے برخلاف ہونا ناممکن ہی"، اور اس سے آپ یہ نتیجہ نکالتے ہیں کہ احراق خاصہ نار کا ہی اور یہ بیشک سچ ہی مگر اس سے آپکا مقصود اسبات کا ثابت کرنا ہی کہ اس خاصیت کو خدا کسی طرح اور کسی حالت میں اور کسی کے لئے اور کسی وقت میں بھی جدا نہیں کرسکتا تاکہ اُس سے آپکا یہ خیال صحیح سمجھا جائے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام آگ میں ڈالے ہی نہیں گئے اور اگر آگ میں ڈالے جاتے تو آگ اپنے نیچر کے موافق اُنکو ضرور جلا دیتی"۔ مگر اسی آیت میں خدا کے الفاظ فانجاہ اللہ من النار سے صاف معلوم ہوتا ہی کہ گو جلانا آگ کا خاصہ تھا مگر خدا نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اُس سے بچا لیا۔ ورنہ فانجاہ اللہ من النار کے کچھ معنی نہیں رہتے اور ان الفاظ کے مہمل اور پوچ ہونے میں کچھ شبہہ نہیں رہتا"۔

چونکہ سرسید نے سورہ فاتحہ کی تفسیر میں مسٔلہ دعا سے بحث کی اور دعا اور استجابہ دعا کے ان عام معنوں سے انکار کیا ہی جو جمہور فرق اسلام میں مسلم ہیں اسلئے سب سے اول یہی بحث قرار پایا۔ سید صاحب نے جو کچھ اس کے متعلق اپنی تفسیر میں تحریر فرمایا ہے اور جو مکاتبات میں

---

لہ ترجمہ۔ پھر اُس (ابراہیم) کی قوم کا بجز اس کے اور کچھ جواب نہ تھا کہ اُنھوں نے کہا کہ اُسے قتل کردو یا جلا دو پھر اُسے خدا نے آگ سے بچا لیا۔

شامل نہیں ہے ناظرین کی مزید آگاہی کے لیے ہم یہاں درج کرتے ہیں :-

"دعا جب دل سے نکلتی ہے ہمیشہ مستجاب ہوتی ہے مگر لوگ دعا کے مقصد اور استجابت کا مطلب سمجھنے میں غلطی کرتے ہیں وہ جانتے ہیں کہ جس مطلب کے لیے ہم دعا کرتے ہیں دعا کرنے سے وہ مطلب حاصل ہو جائیگا۔ اور استجابت کے معنی اُس مطلب کا حاصل ہونا سمجھتے ہیں۔ حالانکہ یہ غلطی ہے۔ حصول مقصد کے جو اسباب خدا نے مقرر کیے ہیں وہ مطلب تو انھیں اسباب کے جمع ہونے سے حاصل ہوتا ہے۔ مگر دعا نہ اُس مطلب کے اسباب میں سے ہے اور نہ اُس مطلب کے اسباب کو جمع کرنے والی ہے بلکہ وہ اُسی قوت کو تحریک کرنیوالی ہے جس سے اُس رنج و مصیبت اور اضطرار میں جو مطلب نہ حاصل ہونے سے ہوتا ہے تسکین دیتی ہے۔ اور جبکہ دُعا دل سے اور تمام فطرتی قویٰ کو متوجہ کر کے کیجاتی ہے اور خدا کی عظمت اور اُسکی بے انتہا قدرت کا خیال اپنے دل میں جمایا جاتا ہے تو وہ قوت تحریک میں آتی ہے اور اُن تمام قوتوں پر جنسے اضطرار پیدا ہوا ہے اور اُس مصیبت کا رنج برانگیختہ ہوا ہے اُن سب پر غالب ہو جاتی ہے اور صبر و استقلال پیدا ہو جاتا ہے اور اُس کیفیت کا دل میں پیدا ہو جانا دعا کا مستجاب ہونا ہے۔

اُس امر کا اشارہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لفظوں میں فرمایا ہے کہ "الدعاء مخ العبادہ" یعنی دعا خالص عبادت ہے۔ اور اُس سے بھی واضح کر کے فرمایا ہے کہ "الدعاء ھو العبادہ" یعنی دعا عبادت ہی ہے۔ اور پھر فرمایا کہ تمہارا پروردگار کہتا ہے کہ "ادعونی استجب لکم" یعنی مجھکو پکارو (یعنی میری عبادت کرو) میں تمہارے لیے اُس عبادت کو قبول کرونگا۔

پس دعا سے مطلب کا حاصل ہونا موعود نہیں ہے بلکہ عبادت کا جو نتیجہ ہے وہ موعود ہے دعا کے ساتھ کبھی مطلب کا حاصل ہو جانا اتفاقیہ بات ہے جو اُسکے اسباب جمع ہونے سے حاصل ہو جاتا ہے"۔ دعا کے متعلق سرسید نے تفسیر میں تو صرف اسیقدر لکھا ہے مگر رسالہ "الدعاء والاستجابۃ" میں اس کو کسی قدر واضح کر دیا ہے وہ بھی اس رسالہ میں شامل کر دیا گیا ہے جو صفحہ ۶۲ پر درج ہے۔

نواب صاحب نے اس اہم مسئلہ پر مذہبی اور علمی دونوں پہلوؤں سے نہایت بسط اور تفصیل کے ساتھ بحث کی ہے اور عقلی اور نقلی دلائل اور اکابر اسلام کے اقوال سے استناد کر کے ثابت کیا ہے کہ دعا اور استجابت دعا کے وہی معنی ہیں جو جمہور اہل اسلام سمجھتے ہیں۔ اس میں شبہ نہیں کہ بعض حصے نواب صاحب کے دلائل کے از قسم خطابیات ہیں جو حکما کے نزدیک مفید یقین نہیں۔ جیسے کہ سید صاحب نے بھی اپنے ایک خط میں اسپر اعتراض کیا ہے مگر انصاف یہ ہے کہ نواب صاحب نے خدا اُن کو تمام مسلمانوں کی طرف سے جزائے خیر دے ایسی خوبی کے ساتھ اور اس قدر موثر اور دلنشین پیرایہ میں اُن کو لکھا ہے جس سے دعا کی نسبت انسان کے قلب کو بالکل سکون اور ایسا قطعی اطمینان ہو جاتا ہے جو بدیہی الانتاج منطقی قیاسات سے ہرگز حاصل نہیں ہو سکتا اور نہ صرف اطمینان ہو جاتا ہے بلکہ اُس کو پڑھ کر روح کو بے انتہا فرحت اور انبساط ہوتی ہے اور اُس رحمٰن الرحیم مجیب الدعوات کی جناب میں نہایت عاجزی اور فروتنی اور جوش کیساتھ دعا کرنے کی ایک قوی تحریک اور رغبت دل میں پیدا ہوتی ہے۔

نواب صاحب لکھتے ہیں "دعا مذہبی زندگی کی روح رواں ہے اگر دعا نہو تو مذہب میں جان باقی نہیں رہتی اور انبیا علیہم السلام کا خاص خاص مطلب کے لئے دعا مانگنا اور اُسکا پورا ہونا قرآن مجید سے ثابت ہے۔ اگر دعا اس متبرک اور مقدس مقام سے ہٹا دیجائے جسپر وہ مذہبی زندگی کے آغاز سے قابض رہی ہے تو کون اسبات کا اندازہ کر سکتا ہے کہ مذہبی خیال اور مذہبی عقاید کی حیثیت میں کیسا عظیم تغیر پیدا ہوگا اور مذہب کا وسیع دائرہ کس قدر تنگ ہو جائے گا۔ ایک سادہ دل مسلمان جو قوانین فطرت سے ناواقف ہے یہ سنکر کہ دعا سے کچھ حاصل نہیں ہوتا اور اُسکا خدا نیچر کی زنجیر میں ایسا جکڑا ہوا ہے کہ وہ اُس سے ہاتھ پاؤں باہر نہیں نکال سکتا نہایت حسرت اور مایوسی سے پکار اُٹھے گا کہ خدا خدائی سے معزول ہو گیا اور مذہبی زندگی کی جان باقی نہیں رہی۔ ایسا خدا ہمارے کس کام کا جو نہ ہماری دعا سُن سکتا ہے نہ بغیر معمولی وسائل کے ہماری حاجت پوری کر سکتا ہے۔ اُس سے دعا کرنا تو ایسا ہی جیسا کہ ایک پتھر کے

بیجان بت کے سامنے گڑگڑانا اور اُس سے مانگنا۔ کیونکہ دعا کا مانگنا صرف اُس یقین پر مبنی ہی
کہ خدا قادر مطلق اور فاعل مختار اور نامعلوم طور پر بیقرار دل کی نکلی ہوئی دعا کا سننے والا اور
اُسکی حاجت پوری کرنیوالا ہی۔ اگر ایک لحظہ کے لیئے اس یقین میں تذبذب ہو تو کونسا دل ہوگا
جو بیقراری کیحالت میں اُسکی طرف رجوع کرے اور وہ کونسا خیال ہوگا جو اُس کے اضطرار کی
آگ کو ٹھنڈا کرے ........ اگر یہ مان لیا جائے کہ دعا ذریعہ حصول مقصد نہیں ہی اور یہ بھی
سمجھ لیا جائے کہ وہ اپنے بندونکی مصیبتوں کے دُور کرنے کی قدرت نہیں رکھتا اور نہ کسی کی
گریہ وزاری اور اضطرار و بیقراری کا اثر ہوتا ہی تو دعا بیکار اور خدا پر توکل فضول ہی......
ایمان کی شرائط میں سے ہی اللہ پر توکل کرنا اور اُس پر بھروسہ کرنا۔ اور توکل کے معنی ہیں
حاجت کے وقت کسی غیر پر اعتماد کرنا کہ وہ ہماری طرف سے قایم مقام ہوا ور ہمارا کام کردے۔
اور اعتماد اُسی پر ہوتا ہے جو اعتماد کے قابل ہو یعنی کام کرنے کی قدرت رکھنے والا سمجھا جاتا
ہو اور قدرت بھی ایسی جو اُس کام کے پورا کرنیکے لیئے بکار آمد ہو اُسکا کوئی مانع اور مزاحم
نہو۔ اور متوکل یعنی بھروسہ کرنیوالا بغیر کسی واسطہ کے سیدھا اُس تک پہنچ سکتا ہوتا کہ بھروسہ
کرنیوالا اور وکیل سمجھنے والا اُس شخص کو اپنے کام سپرد کرکے فارغ البال ہو جائے اور ایسے
وکیل کے ملنے سے اسکے دل کو ایسا اطمینان اور اُس کے نفس کو ایسی تسلی حاصل ہو جس سے
عین مصیبت کے وقت اسکا غم جاتا رہی اور اُسکے دل میں اُمید اور خوشی پیدا ہو" اس کے بعد
ایک نہایت عمدہ اور برجستہ مثال دی ہی کہ "کیا وہ فقیر جو آپکو امیر اور کریم النفس سمجھتا ہو آپکی
بہت بڑی عظمت بھی اُس کے دل میں ہو آپ کو وہ بڑا صاحب قدرت بھی سمجھتا ہو آپ کی
حیرت انگیز اور عالیشان کوٹھی اور کالج کو دیکھکر وہ آپ کو بہت بڑا امیر بھی جانتا ہو مگر اُسے یہ
معلوم ہو کہ آپنے فقیروں کیلیئے اپنا دروازہ بند کر دیا ہے اور بھیک مانگنے والوں کو کالج میں
اینٹیں اٹھانے اور پتھر ڈھونے پر روٹی پیدا کرنے کا راستہ بنا دیا ہی بھوک کی حالت میں گو اُسکی
جان ہی جاتی ہو کیا آپکے دروازہ پر شیئاً للہ پکارتا ہوا آئیگا اور کیا آپکی عظمت اور قدرت

اور امارت اور بزرگی کا خیال اُسکے دل کو آپکی طرف رجوع کریگا اور بھوک سے بیقرار ہوکر وہ آپسے بھیک کا ٹکڑا مانگے گا؟ ہرگز نہیں ہرگز نہیں۔ بس یہی حال اُس انسان کا سمجھنا چاہیئے جو خدا کو صرف ایک علۃ العلل سمجھتا اور معینہ اسباب اور مقررہ وسائل میں دخل نہ دینے والا جانتا ہو کیونکر کسی مصیبت میں اسباب وحیل کو چھوڑکر اُسکی طرف متوجہ ہوگا اور کس طور سے وہ اُسے قاضی الحاجات اور سمیع الدعوات سمجھکر اُس سے دعا مانگے گا۔"

سرسید فرماتے ہیں کہ "دعا کے معنی پکارنیکے ہیں۔ یہ لفظ دعا ندا کا مرادف ہی۔ اور دعا اور ندا میں بلحاظ اُسکے حقیقی معنی کے امر مسئول عنہ داخل نہیں ہوتا بلکہ وہ علیحدہ بیان کیا جاتا ہی۔ اور جب خدا سے کچھ مانگا جائے اور سوال کیا جائے تو اُس حالت میں بھی خدا کیطرف متوجہ ہونا لازم آتا ہی۔ اسلیئے دعا کا لفظ مسئول عنہ پر بھی بولا جاتا ہی۔ اور لفظ دعا کے معنی الابتہال الی اللہ بالسوال کے ہوجاتے ہیں یعنی عاجزی کے ساتھ خدا سے کچھ مانگنے کے۔ دعا کو معنی اوّل لو یا معنی ثانی وہ عبادت کہی گئی ہی۔"

نواب صاحب فرماتے ہیں "میں تسلیم کرتا ہوں کہ دعا اور ندا کے معنی لغوی پکارنیکے ہیں۔ اور یہ بھی تسلیم کرتا ہوں کہ دعا کو عبادت کہا گیا ہی۔ مگر یہ میں نہیں تسلیم کرتا کہ دعا اور عبادت مرادف ہیں۔ بلکہ دعا اور عبادت میں نسبت عموم وخصوص مطلق کی ہی۔ ہر دعا عبادت ہی ہر عبادت دعا نہیں ہی اور یہ بھی میں قبول نہیں کرتا کہ دعا میں کوئی امر مطلوب نہیں ہوتا بلکہ ہر دعا میں صراحتہً یا اشارۃً ظاہراً یا باطناً تصریحاً یا ضمناً کوئی مقصود ضرور داخل ہوتا ہی خواہ دینی یا دنیوی جسمانی ہو یا روحانی۔ معاش سے متعلق ہو یا معاد سے۔ اسی واسطے جسے عرفاً دعا کہتے ہیں اور مذہب میں جو چیز دعا سے تعبیر کیجاتی ہی اُس میں امر مسئول عنہ کا داخل ہونا ضرور ہی۔

پھر فرماتے ہیں کہ "اگر امر مسئول عنہ بالکل دعا سے خارج کردیا جائے اور اجابت کے معنی صرف تسکین قلب کے قرار دیئے جائیں تو دعا اور اجابت میں جو مناسبت ہونی چاہیئے وہ باقی نہیں رہتی۔ اجابت کو سوال سے مناسبت ہونی چاہیئے اور حکم کا درخواست کے مناسب ہونا

لازم ہے۔ اور اطمینان قلب بھی اُسیوقت حاصل ہوسکتا ہے جبکہ جواب مطابق سوال کے اور اجابت مناسب دعا کے ہو........ اگر مانگنے اور دعا کرنے میں جبکہ ہم بندوں سے کرتے ہیں امر مسئول عنہ داخل نہیں ہے تو خدا سے دعا کرنے میں بھی داخل نہوگا ورنہ یہ لفظ دعا کا عالم جسمانی میں بامعنی اور عالم روحانی میں بے معنی ہوجائیگا۔"

"اسی طرح حضرت ابراہیم حضرت ایوب حضرت یونس۔ حضرت موسیٰ حضرت زکریا علیہم الصلوٰۃ والسّلام کی دعاؤنکا ذکر استدلالاً کیا ہے۔

چھٹے خط میں اس امر سے بحث کی ہے کہ دعا کو جو عبادت کہا گیا ہے اُس کا کیا مطلب ہے اور اس سے سرسید کے اس دعوے کو کہ "دعا حصول مقصد کے اسباب میں سے نہیں ہے" رد کیا ہے۔

لکھتے ہیں کہ "آپکی غرض یہ ہے کہ سوال اور مانگنا کسی چیز کا دعا کا عنصر نہ سمجھا جائے۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ مانگنا نہ صرف دعا کا عنصر ہے بلکہ اُسکی روح اور جان ہے۔ البتہ مانگنے کی حالتیں اور حیثیتیں مختلف اور مانگنے والوں کے مراتب اور درجات جُداگانہ ہیں۔ ادنیٰ درجہ سوال کا اغراض دنیوی کا مانگنا ہے اور اعلیٰ درجہ کا سوال بلا اظہار کسی حاجت دینی یا دنیوی کے صرف اُسکی رحمت اور وصال اور تقرب کا چاہنا ہے۔ مگر ان سب پر مانگنے کا اطلاق ایک ہی معنی اور ایک ہی حیثیت سے ہوتا ہے۔ اور چونکہ ہر حالت اور ہر درجہ میں دعا کے خشوع و خضوع اور ابتہال الی اللہ اور اظہار عبودیت اور اقرار الوہیت ہوتا ہے اسلئے کوئی دعا عبادت سے خالی نہیں ہوسکتی۔"

یہانتک بدلائل عقلی و نقلی و شہادت قرآنی اتنا ثابت ہوچکا ہے کہ دعا کے معنی ہیں خدا سے مانگنا۔ دوسرے یہ کہ بوجہ اسکے کہ دعا میں خشوع و خضوع اور ابتہال الی اللہ ہوتا ہے وہ عبادت ہے۔ تیسرے یہ کہ ہر دعا عبادت ہے مگر ہر عبادت دعا نہیں ہے۔ یعنی دونوں میں عموم و خصوص مطلق کی نسبت ہے۔

پھر نواب صاحب لکھتے ہیں کہ آپ فرماتے ہیں کہ "انسان کی فطرت میں یہ بات داخل ہے کہ جب اُسپر مصیبت آتی ہے اور اُس کے دل کو اضطرار ہوتا ہے تو وہ کسی کی طرف استمداد اور استعانت کیلئے رجوع کرتا ہے۔ اگر وہ ایسا ہو کہ کوئی انسان اُسکی مدد کر سکتا ہے تو وہ انسان کی طرف رجوع کرتا ہے۔ اور اگر وہ امر کسی انسان کی مدد سے بالاتر ہے تو کسی ایسی ہستی سے امداد چاہتا ہے جو اُسکے نزدیک اس میں مدد کر سکتی ہے مگر خدا نے ہمکو ایاک نعبد وایاک نستعین کی تعلیم دی ہے اور اُسکا لازمہ یہ ہے کہ ہم کسی امر میں سوائے خدا کے اور کسی سے مدد نہ چاہیں" مجھے اور تمام مسلمانوں کو آپ سے اتفاق ہو جاتا اگر آپ اپنے ان عمدہ الفاظ میں یہ اور بڑھا دیتے کہ جس ہستی سے مدد چاہی جاتی ہے وہ مدد دینے کی قوت بھی رکھتی ہو اور مدد بھی دیتی اور دیسکتی ہو۔ ورنہ آپکا پاکیزہ اور عارفانہ بیان جس سے معرفت اور توحید کا اعلیٰ خیال ظاہر ہوتا ہے مثل ایشیائی شاعروں کی تعریف کے ہم نافہم آدمیوں کے نزدیک حقیقی نہ ٹھہریگا"۔

ساتویں اور آٹھویں خط میں سرسید کے اُن دو اعتراضوں کا جواب جو دعا کے مفہوم عام پر کئے ہیں دیا گیا ہے۔ سید صاحب اپنے رسالہ الدعاء والاستجابتہ میں فرماتے ہیں کہ "اگر استجابت دعا کے معنی اُس سوال کے پورا کر دینے کے قرار دیئے جائیں تو اُس میں دو مشکلیں پیش آتی ہیں۔ اول یہ کہ ہزاروں دعائیں نہایت عاجزی اور اضطرار سے کیجاتی ہیں مگر سوال پورا نہیں ہوتا جس کے معنی یہ ہوتے ہیں کہ دعا قبول نہیں ہوئی۔ حالانکہ خدا نے استجابت کا وعدہ کیا ہے۔ دوسرے یہ کہ جو امور ہونے والے ہیں وہ مقدر ہیں یعنی علم الٰہی میں ہیں اور جو نہیں ہونے والے ہیں وہ بھی علم الٰہی میں ہیں۔ ان مقدرات کے ہرگز خلاف نہیں ہو سکتا۔ پس اگر استجابت دعا کے معنی سوال کا پورا ہونا قرار دیئے جائیں تو خدا کا یہ وعدہ ادعونی استجب لکم اُن سوالوں پر جنکا ہونا مقدر نہیں ہے کسی طرح صادق نہیں آسکتا۔ معہذا ادعونی استجب لکم کا وعدہ عام ہے اور اس میں کوئی چیز اور کوئی شخص مستثنیٰ نہیں ہے۔ اور جبکہ ثابت ہے کہ حصول سوال منحصر

مقدر پر ہی تو استجابت دعا کا وعدہ خدا نے کیا ہی وہ اور کوئی معنی رکھتا ہی"۔

نواب صاحب فرماتے ہیں کہ "اس تقریر سے آپنے گویا ثبوت اپنے اُس قول کا فرمایا ہی جو ابتدائے رسالہ میں آپ نے لکھا ہی کہ" دعا کے معنی بدلے ہیں۔ خدا کو پکارنا اور اُسکی طرف متوجہ ہونا اور اُس کو حاضر سمجھنا۔ اور اُسکے الٰہ اور معبود برحق ہونیکا اقرار کرنا دعا ہی۔ اور جو شخص اس طرح پر خدا کو پکارتا ہے خدا اُسکو قبول کرتا ہی"، اور یہی معنی آیت ادعونی استجب لکم اور آیہ واذا سألک عبادی الخ کے لئے ہیں۔ اسکے جواب میں حضرت محی الدین ابن عربی کے فتوحات مکیہ سے اور مولوی معنوی کی مثنوی سے اور امام فخرالدین رازی کے تفسیر کبیر سے اقوال نقل کئے ہیں اور ضمناً یورپ کے علما کی تحقیقات کا بھی ذکر کیا ہی۔ جو اُنھوں نے دعا کے متعلق کی ہی کہ دعا کے نتائج کو مثل اور چیزوں کے علم الاعداد سے ظاہر کرنیکا ارادہ کیا تاکہ ہندسوں کے ذریعہ سے اسبات کو ثابت کیا جائے کہ جس قدر دعائیں نامقبول ہوئی ہیں اُنکی تعداد بہت زیادہ ہی بمقابلہ اُن دُعاؤں کی تعداد کے جو مقبول ہوئی ہیں ۔

اس پر فرمایا ہی کہ" درحقیقت بہت دعاؤں کا مقبول نہونا بھی دعا کے موثر اور مفید ہونیکے عقیدہ کو باطل نہیں کرتا۔ اسلئے کہ نیچر کا عمل جیسا کہ جسمانی عالم میں ہی ویسا ہی روحانی عالم میں بھی ہوتا ہی۔ وہ لوگ جو صرف تدبیر کے قایل ہیں اور صرف ظاہری اسباب کے جمع کرنے میں مصروف رہتے ہیں اور جو ہر عمل کے نتیجہ کے معتقد ہیں وہ بھی جسوقت مادی عالم کو دیکھیں تو اسبات کو قبول کرینگے کہ اُن کے مادی عمل بھی بہت سے ضایع اور بیکار اور غیر منتج ہوتے ہیں۔ کتنے بیج زمین میں ڈالے جاتے ہیں اور اُن میں سے کتنے بارآور ہوتے ہیں اور کتنا بڑا حصہ اُسکا ضایع اور بیکار رہجاتا ہی۔ مگر باوجود اسکے کوئی اُن ضایع شدہ بیجوں کو ضایع اور غیر مفید نہیں سمجھتا۔ اور نہ صرف خدا کے ماننے والے بلکہ صرف نیچر پر اعتقاد رکھنے والے بھی اسبات کو مانتے ہیں کہ جو بیج زمین پر ڈالا جاتا اور جو بظاہر ضایع

معلوم ہوتا ہے اسکا بھی کوئی نہ کوئی فائدہ ضرور حاصل ہوتا ہی۔

آٹھویں خط میں فرماتے ہیں کہ "آپکا یہ اعتراض کہ "اگر استجابت دعا کے معنی اُس سوال کے پورا کر دینے کے قرار دیئے جائیں تو دوسری مشکل یہ پیش آتی ہی کہ جو امور ہونے والے ہیں وہ مقدر ہیں یعنی علم آلہی میں ہیں اور جو نہیں ہونیوالے ہیں وہ بھی علم آلہی میں ہیں اُن مقدرات کے برخلاف ہرگز نہیں ہوسکتا۔ پس اگر استجابت دعا کے معنی سوال پورا ہونا قرار دیئے جائیں تو خدا کا یہ وعدہ کہ ادعونی استجب لکم اُن سوالوں پر جنکا ہونا مقدر نہیں ہی کسیطرح صادق نہیں آسکتا" ایک پُرانا اعتراض ہی جو ہمیشہ سے دعا پر ہوتا رہا ہی۔ اور اسلام کے حکما اور علما نے اپنے اپنے مذاق کے موافق اُس کے جواب دیئے ہیں" چنانچہ امام فخرالدین رازی اور ملا صدرالدین شیرازی وغیرہ کے تفصیلی جوابات نقل کر دیئے ہیں۔

جو مختصر اقتباسات ہم اپنے مقدمہ میں درج کرنا چاہتے تھے۔ یہاں پہنچکر اُنکا سلسلہ ختم ہوگیا۔ ناظرین سی اس طول کلام کی معافی چاہتے ہیں۔ اُنکی اندراج سے ہمارا مقصد یہ ہی کہ اس سالہ کے مضامین کا ایک اجمالی خاکہ ناظرین کے پیش نظر ہو جائے اور اُسکے بعد الکو مکاتبات کے پڑھنے میں زیادہ لطف آئی۔

غور کرنیسے معلوم ہوتا ہی کہ سرسید مرحوم نے اپنے خطوط میں معلمانہ اور مُربیانہ لہجہ اختیار کیا ہی۔ وہ اسطرح سمجھا رہی ہیں جیسا کہ ایک شفیق اُستاد اپنے سعادتمند شاگرد کو سمجھاتا یا ایک مرشد اپنے مُرید کو منازل سلوک طی کراتا ہی۔ مگر اسی کیساتھ کہیں کہیں متانت اور وقار کے پردے میں چھپی ہوئی شوخی اور ظرافت کی جھلک بھی نظر آجاتی ہی جو نہایت لطف دیتی ہی۔ اسکے مقابلہ میں نواب محسن الملک مرحوم کا لہجہ شاگردانہ مستفیدانہ ہی اُنکے طرز بیان سے ظاہر ہوتا ہی کہ تشفی کی اُمید پر اپنے شکوک و شبہات پیش کر رہی ہیں۔ اسکو محض تہذیب اور اخلاق پر محمول کرنا چاہیئے۔ اور یہ نہیں سمجھنا چاہیئے کہ وہ درحقیقت ان مختلف فیہ مسایل میں سرسید سی کچھ استفادہ کرنا چاہتی تھے۔ کیونکہ انھیں مکاتبات میں جا بجا ایسے قرائن موجود ہیں جس سے معلوم ہوتا ہی کہ وہ ان مسائل میں سرسید کی رایوں کو سخت ناپسند کرتے اور مکروہ سمجھتی تھے۔ چنانچہ بعض مقامات پر ان کے لہجہ میں کسیقدر خشکی اور تُرشی پیدا ہوگئی ہی جس سے ان کی قلبی کیفیات کا صحیح اندازہ ہوتا ہی۔

اس سے ان لوگوں کے خیال کی بھی تردید ہوتی ہے جو مباحثہ کو محض جنگ زرگری سمجھتے ہیں جیسا کہ مولوی ذکاء اللہ صاحب مرحوم کا بھی یہی خیال معلوم ہوتا ہے۔

افسوس ہے کہ یہ مفید اور دلچسپ مباحثہ انھیں آٹھ خطوط تک پہونچکر ادھورا رہگیا۔ اوّل نواب صاحب کی علالت اور تہذیب الاخلاق کے بند ہونے سے اس میں کچھ تعویق ہوئی اور پھر سرسیّد کی وفات نے اس سلسلہ کو ہمیشہ کیلئے منقطع کر دیا۔ ورنہ وجود ملئکہ معجزات اور جبر و اختیار وغیرہ معرکۃ الآرا مسائل معرض بحث میں آتے اور خاصکر وجود شیطان کی بحث جیسا کہ نواب صاحب کبھی کبھی ازراہ خوش طبعی فرمایا کرتے تھے نہایت ہی دلچسپ اور پر لطف ہوتی مصرع ای بسا آرزو کہ خاک شدہ

استیعاب کی غرض سے تحریر فی اصول التفسیر اور الدعاء والاستجابۃ دونوں رسالے اس مجموعہ میں شامل کر دئے ہیں۔ اور نیز نواب صاحب کے وہ تینوں خط جو انھوں نے سرسید کی تائید میں بجواب اپنے ایک دوست کی تحریر کے لکھے تھے اس مجموعہ کے آخر میں ملحق کر دیئے گئے ہیں۔

قبل اسکے کہ یہ مقدمہ ختم ہو ہمارا ضروری فرض ہے کہ ہم اپنے شفیق دوست مرزا محمود بیگ صاحب کا جو نواب صاحب کی بیگم صاحبہ کے حقیقی برادرزادہ ہیں تہ دل سے شکریہ ادا کریں مرزا صاحب کے اعانتوں کا اعتراف نکرنا جن سے اس رسالہ کی اشاعت میں بہت بڑی مدد ملی ہے سخت ناشکری ہوگی۔ ہم دعا کرتے ہیں کہ خداوند تعالیٰ اُنکو دینی اور دنیوی مقاصد میں کامیاب فرماوے۔ اور علمی کاموں میں مدد کرنے کی مزید توفیق عطا فرماوے آمین والحمد للہ اولاً و آخراً وظاہراً و باطناً ربنا[1] لا تزغ قلوبنا بعد اذ ھدیتنا وھب لنا من لدنک رحمہ انک انت الوھاب۔

مدرسۃ العلوم علی گڑھ
یکم فروری ۱۹۱۵ء

خاکسار
محمد عثمان مقبول

[1] اے رب ہمارے جبکہ تو ہمیں ہدایت دے چکا تو ہمارے دلوں کو گمراہ نہ کر اور اپنی طرف سے ہمیں رحمت دے تو ہی دینے والا ہے۔

# فہرست مضامین رسالہ مکاتبات الخلان

# صحت نامه

| صفحه | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۶ | النسان | اسلام |
| ۱۱ | ۲۱ | لااجابة | لاحاجة |
| ۲۲ | ۳ | ارلی | ازلی |
| ۲۶ | ۸ | واجب | جو واجب |
| ۲۸ | ۱۶ | ربَّنا | ربُّنا |
| ۲۹ | ۱۰ | قاقون | قانون |
| ۳۰ | ۱۱ | تبدیل | تبدیلی |
| ۳۲ | ۱۰ | آکے | آگے |
| ۳۶ | ۱۰ | مرتبه واحده | مرتبة واحدة |
| ۳۶ | ۱۲ | مرتبه | مرتبة |
| ۳۷ | ۲ | کو | ۰ |
| ۳۸ | ۱۵ | خارجه | خارجة |
| ۴۰ | ۱۷ | نثبت | فثبت |
| ۴۶ | ۲۱ | کلام کے | ۰ |
| ۵۶ | ۱۳ | تاعلا | فاعلا |
| ۶۰ | ۲۱ | قتیعه | قطیعة |
| ۶۹ | ۲۰ | بصرف | بصرف |
| ۸۶ | ۱۲ | ساتھ | ہاتھ |
| ۸۸ | ۱۶ | کا | ۰ |
| ۹۲ | ۱۳ | تبدیل | تبدیلی |
| ۹۳ | ۱۲ | نوشت | خوشامد |
| ۹۹ | ۱۰ | کہ | ۰ |

| صفحه | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۹۹ | ۱۰ | اُس سے متبنہ ہوکر | کہ |
| ۱۰۴ | ۸ | امر مسئول | امر مسئول عنه |
| ۱۰۸ | ۶ | تصور | تصویر |
| ۱۲۳ | ۱۰ | الله | بالله |
| ۱۲۸ | ۲۰ | الخیر | الخبر |
| ۱۳۱ | ۲۲ | لیعطی | لیعطی ام لا |
| ۱۳۶ | ۳ | مین | مین آنا |
| ۱۳۷ | ۱۰ | واما | ولما |
| ۱۴۱ | ۱۴ | الا | لا |
| ۱۵۸ | ۲ | کو | مین |
| ۱۶۷ | ۹ | الابتداء | ابتداع |
| ۱۶۹ | ۱۶ | ابتقدیمه | بتقدیمه |
| ۱۸۲ | ۱۸ | تبدیل | تبدیلی |
| ۱۸۳ | ۱۹ | " | " |
| ۱۸۵ | ۱۵ | غذا | خدا |
| ۱۹۵ | ۹ | نعل | فعل |
| ۱۹۶ | ۷ | موئی | مرئی |
| ۱۹۶ | ۸ | صفر | صفو |
| ۱۹۶ | ۱۹ | القرة | القوة |
| ۱۹۷ | ۳ | للقری التی | للقوی التی |
| ۲۲۶ | ۲۱ | حیال | خیال کے |
| ۲۳۰ | ۱۰ | مین | ۰ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

# پہلا خط نواب محسن الملک

## مولوی سید مہدی علی خان کا

بنام

## سر سید احمد خان

حیدرآباد دکن ۹ اگست سنہ ۱۸۹۲ء

جناب عالی

آجکل مین آپ کی تفسیر دیکھ رہا ہون جسے درحقیقت اب تک اچھی طرح بلکہ سرسری طور بھی نہ دیکھا تھا اور اُس کے نہ دیکھنے کا سبب آپ سے کہہ بھی دیا تھا غالباً آپ اس بات کے سننے سے تو خوش ہونگے کہ مین اب تک آپکی رایون سے اتفاق نہین کرتا اور ہر بحث مین اُسے قرآن کی وہ تفسیر جسکو کوئی قرآن کے مطالب تشریح اور تفصیل اور تفسیر سمجھے نہین سمجھتا بلکہ اکثر جگہ تفسیر کو تفسیر[۱] القول بما لا یرضی به قائلہ تصور کرتا ہون مگر اسمین شبہ نہین ہے کہ جس مضمون کو آپنے لکھا ہے ایسی عمدگی اور خوبی اور صفائی سے بیان کیا ہے کہ اگر آدمی نہایت ہی راسخ الاعتقاد نہو تو ضرور اُسکی تصدیق کرنے لگے اور بلاشبہ ایک جادو کئے ہوئے آدمی کیطرح

[۱] کسی قول کی ایسی تفسیر کرنا جو اُسکے قائل کا مقصد نہو۔

آمنا و صدقنا پکارنے لگے ۔ واقعی خدا نے دل کے حالات کو الفاظ مین ادا کرنے اور
تحریر مین لانے کی عجیب حیرت انگیز قوت اور طاقت آپ کو دی ہے کہ اگر اُسے
جادو کہین یا سحر تو بے محل نہو ۔ مگر افسوس ہے کہ آپنے اُن مسائل کو جو آجکل یورپ کے
وہ تعلیم یافتہ لوگ جو مذہب کے پورے پابند اور معتقد نہین ہین صحیح اور یقینی اور
غیر قابل الاعتراض سمجھتے ہین مان لیا اور قرآن کی آیتون کو جن مین اُن کا ذکر ہے
ایسا ماول کر دیا کہ وہ تاویل ایسے درجہ پر پہونچگئی کہ اُسپر تاویل کا لفظ بھی صادق
نہین ہو سکتا ۔ آپنے مسلمان مفسرون کو تو خوب گالیان دین اور بُرا بھلا کہا اور
یہودیون کا مقلد بتایا ۔ مگر آپنے خود اس زمانہ کے لامذہبون کی باتون پر ایسا
یقین کر لیا کہ اُن کو مسائل محققہ صحیحہ یقینیہ قرار دیکر تمام آیتون کو قرآن کے
ماول کر دیا اور لطف یہ ہے کہ آپ اُسے تاویل بھی نہین کہتے (تاویل کو تو آپ
کفر سمجھتے ہین) بلکہ صحیح تفسیر اور اصلی تفسیر قرآن کی سمجھتے ہین ۔ حالانکہ نہ سیاق کلام
نہ الفاظ قرآنی نہ محاورات عرب سے اُس کی تائید ہوتی ہے ۔ اگر آپ میرے
اس شبہہ کو کسی طرح دور کر سکین تو مجھے ایسی خوشی ہو کہ کسی اور چیز سے نہو
اس لئے کہ اکثر مقامات اُسکے ایسے عمدہ اور پاکیزہ اور اعلےٰ درجہ کے ہین
کہ بعد قرآن و حدیث کے اگر کوئی اُسے ورد زبان کرے اور دل پر نقش
تو دنیا مین عالم اور سچا مسلمان ہوا اور عاقبت مین اُن ثوابون کا مستحق جو
سچے مسلمانون کے لئے خدا نے مقرر کئے ہین ۔

محسن الملک

# جواب از طرف سرسید احمد خان

مکرمی مہدی

مین نہایت خوش ہون کہ آپ نے میری تفسیر کو دیکھنا شروع کیا ہے مجھے نہایت خوشی ہے کہ آپ اُس کو مخالفانہ اور غیر معتقدانہ طور پر دیکھین اور اُس کی ایک بات پر بھی یقین نکرین سب کو غلط سمجھین۔ مگر اُسکو دیکھین اور غور سے پڑھین

آپ نے اس خط مین لکھا ہے کہ اکثر جگہ تفسیر کو تفسیر القول بما لا یرضی به قائله ترجمہ کسی قول کی ایسی تفسیر کرنا جو اُس کے قائل کا مقصد نہو۔ تصور کرتا ہون یقینی آپ کے پاس خدا کی بھیجی ہوئی وحی تو آئی نہین جس سے آپ کو ثابت ہوا ہو کہ اس قول سے مرضی قائل یعنے خدا کی یہ نہین ہے۔ پس ضرور ہے کہ کوئی اور ذریعہ آپ کے پاس ہے جسکی وجہ سے آپ نے تفسیر کے مقامات کو مالا یرضی به قائله قرار دیا ہے۔

مین نے بہت سوچا کہ وہ ذریعہ آپ کے پاس کیا ہے اور وہ ذریعے دو معلوم ہوئے اول بچپن کی تربیت۔ بچپن سے باتون کو سنتے سنتے اُنکا نقش کالحجر دل مین ہوجاتا ہے جسکا مٹانا بہت ہی زبردست دل اور نہایت ہی قوت ایمانیہ کا اور بہت ہی غور و فکر کا کام ہے۔

دوسرا ذریعہ جو پہلے ذریعہ کا شعبہ ہے مگر اُس پہلے کو نہایت قوی اور مضبوط کرنے والا ہے وہ علمار کے اقوال اور تفاسیر کے مندرجہ رطب و یابس روائتین اور قصے ہین۔ گو آپ نے اسی خط مین ایک فقرہ لکھا ہے کہ ؂ ”میرے نزدیک یہ ساری خرابیان غلط مذہبی خیالات اور تقلید سے پیدا ہوئی ہین اور مسلمانون کو اسی کمبخت

؂ واضح ہو کہ یہ فقرہ خط کے پہلے فقرے مین ہے جو چھوڑ دیا ہے اسلئے کہ وہ متعلق الہ آباد کانفرنس کے لکھے تھا تفسیر کے مضمون سے متعلق نہین تھا ۱۲ سید احمد

تقلید نے اندھا۔ بہرا۔ گونگا۔ بنا دیا ہے"۔ مگر افسوس ہے کہ تم یہ خیال نہین کرتے کہ خود تمہارا بھی یہی حال ہے۔ آبائی خیالات کو اور خصوصًا ایسے خیالات کو جو مذہبی روایتون پر مبنی ہین چھوڑنا نہایت مشکل ہے۔ آپ یہ دعوی نکرین کہ مین آبائی مذہب کو چھوڑ کر شیعہ سے سُنّی ہو گیا ہون۔ اول تو بہت سے اسباب آپ کے گرد ایسے جمع تھے کہ جنکے سبب سے شیعہ مذہب نے بخوبی جڑ دل مین نہین پکڑی تھی علاوہ اسکے یہ تبدل صرف جزئیات مین تھا جو قابل اعتنا نہین ہے مگر جن امور کو آپ تفسیر القول بما لا یرضی به قائله قرار دیتے ہین اُنکی جڑ بہت زیادہ گہری اور نہایت مضبوط دل مین بیٹھی ہوئی ہے اُسکا اُکھڑنا اور اُسکی جگہ دوسری بات کا بیٹھنا گو کہ یہ دوسری بات کیسی ہی سچ و صحیح ہو بہت زیادہ دشوار اور بہت زیادہ مشکل ہے۔ غرضکہ آپ کے پاس کوئی دلیل اس بات کی نہین ہے کہ آپ تفسیر کو تفسیر القول ما لا یرضی به قائله سے تعبیر کرین۔ ہان اُسکو غلط سمجھین اُسکو تسلیم نکرین یہ دوسری بات ہے مگر ما لا یرضی به قائله نہین کہہ سکتے۔ آپ نے اپنے خط مین لکھا ہے کہ" افسوس ہے کہ آپ اُن مسائل کو جو آجکل یورپ کے وہ تعلیم یافتہ لوگ جو مذہب کے پورے پابند اور معتقد نہین ہین صحیح اور یقینی اور غیر قابل الاعتراض سمجھتے ہین مان لیا ہے اور قرآن کی آیتون کو جنمین اُن مسائل کا ذکر ہے ایسا تاول کر دیا ہے کہ وہ تاویل ایسے درجہ کو پہنچگئی ہے کہ اُسپر تاویل کا لفظ بھی صادق نہین ہو سکتا"

تمہارے اس فقرے سے مین خوش بھی ہوا اور متعجب بھی ہوا خوش تو اسلئے ہوا کہ تمنے اُسپر تاویل کا صادق آنا نہین مانا۔ کیونکہ مین قرآن مجید مین تاویل کو مطابق اُسکے مفہوم عام کے کفر سمجھتا ہون۔

متعجب اسلئے ہوا کہ تمنے اُس فقرے مین یہ قید کیون لگائی ہے کہ" جو مذہب کے پورے پابند اور معتقد نہین ہین" کیا اگر کوئی لا مذہب یعنے غیر معتقد کسی مذہب کا

مذاہب موجودہ مین سے یہ بات کہے کہ دو اور دو چار ہوتے ہین تو کیا اُسکے لامذہب
ہونے سے یہ بات غلط ہو جاویگی۔ اگر کوئی نہایت پابند مذہب کہے کہ دو اور دو
پانچ ہوتے ہین تو کیا اُسکے پابند مذہب ہونے سے یہ بات صحیح ہو جاویگی۔ حاشا و کلا۔
ہان ایک بات آپ نے بہت صحیح لکھی ہے کہ اگر آپ میری تفسیر کے کسی مقام کو
خلاف سیاق کلام (اگرچہ مجھکو نہایت شبہ ہی کہ تم اس بات کو سمجھے بھی ہو کہ قران مجید کا
سیاق کلام کیا ہے اور کس طور پر ہے) اور خلاف الفاظ قرآن اور خلاف محاورہ عرب
جاہلیت ثابت کر دو تو مین اُسیوقت اپنی غلطی کا مقر ہو جاؤنگا۔ مگر مجاز و حقیقت
مین یا استعارہ و کنایہ یا خطابیات مین بحث مت کرنا کیونکہ جیسا تمکو کسی لفظ کے
حقیقی یا لغوی معنی لینے کا حق ہے ویسا ہی مجھکو اُسکے مجازی معنے لینے یا استعارہ
اور کنایہ یا از قسم خطابیات قرار دینے کا حق ہی اور اُسکے لیے ایک عام مثل دینی کافی ہی
جیسے کہ علما نے نسبت خدا کے ید اور وجہ اور استویٰ علی العرش اور ہبوط کے مذاہب مختلفہ
اختیار کئے ہین اور مین خیال کرتا ہون کہ شاید تم بھی انکے حقیقی اور لغوی معنے نہین لینے
اور اُسکے لیے کوئی وجہ رکھتے ہو اُسی طرح مین بھی ایسا کرنیکے لیے قطعی اور یقینی وجہ
رکھتا ہون پس اُسپر بحث بحث نہوگی بلکہ مکابرہ ہوگا۔
جانمن حقیقت یہ ہی کہ تمنے خدا کی عظمت کا جس عظمت کے وہ لایق ہے اور قرآن مجید کی
صداقت کا جس صداقت کے وہ لایق ہے اور مذہب اسلام کی عزت اور سچائی کا
جس عزت اور سچائی کے وہ لایق ہے اپنے دل پر نقش کالحجر نہین کیا ہے اس لئے
تمھاری رائے یا تمھارا دل اور تمھارا ایمان ڈانواں ڈول ہوتا ہے اگر تمام خیالات کو
دل سے محو کر کے یہ سچا اور دلی یقین کر لو کہ خدا سچا ہے اور قرآن اُسکا کلام اور بالکل
سچا ہے تو تمکو اس قسم کے شبہات ہرگز پید انہون۔
پس سمجھو کہ تفسیر لکھنے مین میرے اصول کیا ہیں اُسکے بالاستیعاب بیان کرنیکے لئے

تو ایک رسالہ مستقل چاہیئے مگر مین چند کو جو مقدم ہین بتلاتا ہون۔

پہلا اصول۔ یہ ہے کہ خدا سچا ہے اور قرآن مجید اُسکا کلام اور بالکل سچ اور صحیح ہے کوئی علم یعنے سچ اُسکو جھٹلا نہین سکتا بلکہ اُسکی سچائی پر زیادہ روشنی ڈالتا ہے

دوسرا اصول۔ یہ ہے کہ اب ہمارے سامنے دو چیزین موجود ہین (۱) ورک آف گاڈ یعنے خدا کے کام (۲) ورڈ آف گاڈ یعنے خدا کا کلام یعنے قرآن مجید اور ورک آف گاڈ اور ورڈ آف گاڈ کبھی مختلف نہین ہو سکتا اگر مختلف ہو تو ورک آف گاڈ تو موجود ہے جس سے انکار نہین ہو سکتا اور اسلیئے ورڈ آف گاڈ جسکو کہا جاتا ہے اُسکا جھوٹا ہونا لازم آتا ہے نعوذ باللہ منہا اسلئے ضرور ہے کہ دونون متحد ہون

تیسرا اصول۔ ورک آف گاڈ یعنے قانون قدرت ایک عملی عہد خدا کا ہے اور وعدہ اور وعید یہ قولی معاہدہ ہے اور ان دونوںمین سے کوئی بھی خلاف نہین ہو سکتا لیکن اس سے یہ سمجھنا کہ اُسکی تسلیم سے خدا کی قدرت مطلق مین نقصان آتا ہے جیسا کہ مین سمجھتا ہون کہ تمہارا خیال ہے محض غلط اور وہم اور ناسمجھی ہے اس راز کے سمجھانے کو چند سطرین کافی نہین۔

چوتھا اصول۔ خواہ یہ تسلیم کرو کہ انسان مذہب یعنے خدا کی عبادت کے لئے پیدا ہوا ہے خواہ یہ کہو کہ مذہب انسان کے لئے بنایا گیا ہے دونون حالتونمین ضرور ہے کہ انسان مین بہ نسبت دیگر حیوانات کے کوئی ایسی چیز ہو کہ وہ اُس بار کے اُٹھانیکا مکلف ہو اور انسان مین وہ شئے کیا ہے ؟ عقل ہے۔ اس لئے ضرور ہے کہ جو مذہب اُسکو دیا جاوے وہ عقل انسانی کے مافوق نہو (مجھکو افسوس ہے کہ تم ہرگز نہین سمجھتے کہ عقل انسانی اور عقل شخصی مین کیا فرق ہے) اگر وہ عقل انسانی کے مافوق ہے تو انسان اُسکا مکلف نہین ہو سکتا بلکہ اُسکی ایسی مثال ہوگی جیسے کہ بیل یا گدھے کو امر و نہی کا مکلف قرار دیا جاوے یا جو نور کا قاضی بنا دیا جاوے۔

مذہب اسلام اور خدا کا کلام ان تمام نقصانون سے پاک ہے وہ بتاتا ہے کہ تم سمجھ لو اور سمجھ کر یقین کرو کہ جو کچھ خدا بتاتا ہے اور کہتا ہے وہ سچ ہے اس سے زیادہ سچائی کیا ہو سکتی ہے جو بانی اسلام کی زبان سے کہدینے کو خدا نے فرمایا[1] اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوحٰى اِلَیَّ اَنَّمَا اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ۔ اِنَّمَا اَنَا بَشِيْرٌ وَّنَذِيْرٌ ۵ جان من مذہب اسلام اور خدا کے کلام کو دیو اور پری کے قصے مت بناؤ ورنہ جو فوقیت اسلام کو دوسرے مذاہب باطلہ سے ہے وہ ساقط ہو جاتی ہے اور انسان عقل انسانی کی رو سے قابل یقین نہین رہتا۔

جاہل یک بات کو جو عقل انسانی کے مافوق ہے مان سکتا ہے اس وجہ پر کہ فلان بزرگ نے کہی ہے اور اُسکا ایمان مضبوط رہتا ہے کیونکہ وہ اسکے سوا اور کچھ نہین جانتا مگر جسکو خدا نے عقل انسانی یا اُسکا کوئی حصہ عطا کیا ہے وہ ایسی بات پر جو مافوق عقل انسانی ہے یقین نہین کر سکتا۔

مین نے بہت سے عالمون کو یہ بات کہتے سُنا ہے اور شاید تمپر بھی گذرا ہوگا کہ فلان بات دل مین تو نہین بیٹھتی یا سمجھ مین تو نہین آتی مگر قرآن یا حدیث مین آئی ہے مان لینی چاہیئے۔ اسطرح مان لینے پر یقین اور ایمان کامل کا اطلاق نہین ہو سکتا گو کہ نجات کے لئے کافی ہو۔

اب تمہارے دل مین بہت سے شبہات پیدا ہونگے اور تم خیال کروگے کہ مذہب اسلام اور قران مجید مین تو بہت باتین مافوق عقل انسانی ہین مگر یہ تمہاری سمجھ کا قصور ہے قرآن مجید اس نقصان سے پاک ہے۔

تمنے بہت مدت تک نوکری کی اب اُسکو چھوڑ دو علیگڈھ مین چلے آؤ یہان رہو چند مدت کی گفتگو اور سمجھانے اور بتانے کے بعد تمکو ثابت ہو جاویگا کہ اسلام مین اور

[1] مین تو مثل تمہاری انسان ہون مگر مجھپر وحی کیجاتی ہے کہ تمہارا معبود ایک ہے۔ مین صرف خوشخبری دینے والا اور ڈرانے والا ہون۔

قرآن مجید مین کوئی بات مافوق عقل انسانی نہین ہے۔ والسلام۔

الہ آباد — خاکسار

۱۷ اگست ۱۸۹۲ء — سید احمد

## دوسرا خط نواب محسن الملک مولوی سید مہدی علی خان کا

بنام

## سرسید احمد

حیدرآباد دکن — ۱۹ ستمبر ۱۸۹۲ء

جناب عالی

آپ کا خط ۱۷ اگست کا لکھا ہوا پہونچا۔ مجھے اسکا ذرا بھی خیال نہ تھا کہ اُن دو فقرون پر جو یون ہی سرسری طور پر میرے قلم سے آپ کی تفسیر کی نسبت نکل گئے تھے آپ اتنی توجہ فرمائینگے اور اُسکے متعلق ایسا بڑا خط لکھین گے۔ مگر مین نہایت خوش ہون کہ آپ نے اُسپر ایسی توجہ فرمائی اور مجھے اپنے شبہات کا زیادہ تفصیل سے عرض کرنے کا موقع دیا۔ مجھے امید ہے کہ آپ نہایت ٹھنڈے دل سے میری اس تحریر کو ملاحظہ فرمائین گے اور محققانہ جواب سے میرے دل کے سارے شکوک دور کردینگے۔ آپ یقین کیجیے کہ مین اگرچہ آپ کے نزدیک آبائی تقلید کی دلدل مین پھنسا ہون مگر اُس سے نکلنے پر آمادہ ہون۔ بشرطیکہ آپ مجھے ثابت کردین کہ مین درحقیقت کسی ایسی دلدل مین پھنسا ہون اور یہ کہ اُس سے نکلنے کے بعد کسی ایسے گہرے تاریک اور آگ سے بھرے ہوئے غار مین گرنے کا اندیشہ نہین ہے جس کی نسبت میرے حق مین دلدل ہی مین پھنسا رہنا زیادہ مفید ہو۔

حضرت۔ آپ نے اٹھارہ برس کے بعد میرے دل پر تازیانہ لگایا ہی اور بھرے ہوئے

زخم کو پھر ہرا کیا ہے اگر اُس کے درد سے مین چلاؤن اور نالہ وشیون کرون تو مجھے معذور سمجھیے اور میرے شور وفغان کو سُنکر میرے درد کی دوا فرمایئے۔ ایسا نہو کہ آپ اُور چوٹ لگاوین اور مجھے چلانے اور غل مچانے پر زیادہ مجبور کرین۔

جناب والا۔ آپنے میرے اُس خیال کی نسبت جو آپ کی تفسیر کی نسبت ہے دو سبب قرار دیئے ہین۔ ایک آبائی خیالات کی پابندی۔ دوسرے علمار کے اقوال اور تفاسیر پر یقین پہلے امر کی نسبت مین تسلیم کرتا ہون کہ خدا نے اپنی مہربانی سے مجھے مسلمان کے گھر مین پیدا کیا۔ بچپن سے میرے کان مین اسلام کی باتین ڈالین لڑکپن سے مین اسلامی باتین سنتا رہا اور بلاشبہ اُنکا بہت بڑا اثر میرے دل پر ہوا۔ مگر مین یہ بات نہین مان سکتا کہ جو کچھہ مین نے سُنا اور جو کچھہ سُنی ہوئی باتون کا اثر میرے دل پر ہوا وہ عموماً ایسا قوی تھا کہ اُسکو مین دل سے مٹا نہین سکا۔ مین اپنی زندگی کے پچھلے دنون پر جب ایک سرسری نظر ڈالتا ہون تو ایک بہت بڑا سلسلہ ایسے خیالات اور اعتقادات کا پاتا ہون جنمین نہایت تغیر وتبدل ہوا ہے۔ بہت سی چیزین ایسی دیکھتا ہون جنکو مین اول صحیح سمجھتا تھا مگر اب غلط جانتا ہون اور بہت سے خیالات ایسے ہین جنکو ایک زمانہ مین بُرا جانتا تھا مگر اب اچھا سمجھتا ہون۔ پھر مین یہ تغیر خیالات کا صرف جزئیات مین نہین پاتا بلکہ اصول اور کلیات مین بھی پس اگر آپ کے ارشاد کے موافق آبائی تقلید کی جڑ میرے دلمین ایسی مضبوط ہوتی کہ کسی طرح وہ اُکھڑ نہ سکتی تو مین اپنے دل سے ایسی خیالات کو جو لڑکپن سے میرے دل مین جمے ہوئے تھے کیونکر اُکھاڑ کر پھینکدیتا اور بہت سی ایسی باتون کو جو سنتے سنتے کالنقش فی الحجر ہوگئی تھین حرف غلط کی طرح صفحہ دل سے کسطرح مٹا سکتا اسلیئے جہانتک مین اپنے دل کو دیکھتا ہون اُسے حق کے قبول پر آمادہ اور آبائی خیالات اور رسم ورواج اور قوم اور برادری کی پابندی سے آزاد پاتا ہون اسپر میری رائے جبکہ آپ کی تفسیر کے بعض مضامین سے ایسی مخالف ہے کہ اُسکی نسبت

القول بما لا یرضی به قائله لکھ بیٹھا تو اسکا کوئی نہ کوئی سبب ہوگا۔ بظاہر حالات تو مقتضی اسکے تھے کہ مین آپکی راے سے اتفاق کرتا اور آپ کے ہر خیال کو اچھا سمجھتا اسلیے کہ علاوہ اُس یقین کے جو مجھے آپکے اسلام اور عالی دماغی اور بلند خیالی اور پاک باطنی پر ہے میرے دل کو آپ سے وہ نسبت ہے جو لوہے کو مقناطیس سے جسطرح کہ اُسکے اختیار سے خارج ہے کہ مقناطیس کیطرف نہ جھکے اور اپنے آپ کو اُسکی کشش سے بچا سکے اسی طرح میرے امکان مین نہین ہے کہ آپ کی بات نہ مانون اور آپ کے خیالات کا ہمصفیر نہ بنون۔ مگر باوجود اس کے جبکہ مین آپ کی تفسیر کے بعض مضامین کا مخالف ہوا اور مخالف بھی ایسا کہ اُس مخالفت کو نہ آپکی وہ عظمت و وقعت جو میرے دل مین ہے روک سکی نہ وہ محبت و ارادت جو مجھے آپ سے ہے اُسکی مانع ہوئی نہ آپکی جادو بھری تحریر نے اثر کیا نہ آپ کی پُر زور تقریر نے۔ تو میرے پیارے سید خدا کے لئے انصاف کرو کہ اُسکا سبب بچپن کی سنی سنائی باتون کا اثر ہوگا یا اُس قوت ایمانیہ کا جسکے مقابلہ مین سارے خیالات محبت اور عظمت اور ارادت کے دب گئے۔ اور یہ کمزور دل کا کام ہے یا اُس بردست دل کا جسنے حق بات پر کسی اور چیز کو غالب ہونے ندیا۔

دوسرا سبب۔ میری مخالفت کا آپ اُس اعتقاد کو قرار دیتے ہین جو مجھے علماء کے اقوال اور تفاسیر کے رطب و یابس روایات پر ہے اور جو آپ کے نزدیک پہلے سبب کا قوی اور مضبوط کرنیوالا ہے۔ آپ کی اس تحریر نے مجھے نہایت متعجب کیا اسلیے کہ آپ سے بہتر کوئی نہین جانتا کہ میرے خیالات اس بارہ مین کیا ہین اور علماء اور اُنکی کتابونکی نسبت مین کیا راے رکھتا ہون۔ آپ خوب جانتے ہین کہ میرے نزدیک نہ کوئی کتاب خدا کی کتاب کے سوا غلطی سے پاک ہی گو وہ کیسی ہی اصح الکتب کیون نہ سمجھی گئی ہو۔ اور نہ کوئی شخص سوائے رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم کے خطا اور غلطی سے محفوظ ہی گو وہ صحابی اور امام ہی کیون نہو۔ بلاشبہ اسلام اسپر فخر کر سکتا ہے کہ اُسمین بہت بڑے

مفسر اور محدث اور مجتہد اور عالم اور فقیہ اور حکیم ہوئے اور بہت مفید اور قابل قدر
کتابین لکھی گیئن۔ اور ہمارے بزرگون نے بہت بڑا ذخیرہ علم کا ہمارے لیے چھوڑا اور
ہم اُنکے علم اور اجتہاد اور رائے اور تالیفات سے بہت بڑی مدد پاتے ہین مگر کوئی بھی اُنمین
معصوم نہ تھا۔ نہ کسی پر جبریل امین وحی لائے تھے نہ کسی کی شان مین خدا نے[۱] مَا یَنْطِقُ
عَنِ الْهَوٰی اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی فرمایا تھا۔ اسپر بھی اگر کوئی کسیکو ہر طرح سے
ہر بات مین اور ہر حالت مین واجب التقلید سمجھے اور باوجود ظاہر ہو جانے غلطی کے خواہ
وہ عقل و فطرت کی وجہ سے ہو یا کسی اور سبب سے اُسکی کہی ہوئی یا لکھی ہوئی بات کو سچ
سمجھتا اور یقین کرتا ہے تو وہ میرے نزدیک مشرک[۲] فی صفۃ النبوۃ ہی اور عقل سے
خارج اور راہ راست سے کوسون دور۔ کیا خوب فرمایا امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے
من[۳] جعل الحق وقفا علی واحد من النظار فھو الی الکفر والتناقض اقرب
پس جبکہ عالمون اور کتابون کی نسبت میری یہ رائے ہو اور جیسے آپ خوب جانتے ہون
تو آپ میرے اُس تعجب اور تاسف کا اندازہ کر سکتے ہین جو آپکی اس تحریر سے مجھے ہوا ہوگا
خیر آپکو اختیار ہے جو سبب چاہین آپ اُسکا قرار دین خواہ بچپن کے خیالات کو خواہ
علماء کے اقوال پر یقین کرنے کو مگر میرے نزدیک تو اسکا سبب صرف یہ ہے کہ آپکی
تفسیر بعض مقام پر تفسیر الکلام بما لا یرضی بہ قائلہ ہی۔
جنابمن مجھے تو آپنے اپنی تفسیر کے اعلےٰ مقامات کے نہ سمجھنے پر یہ الزام لگایا کہ بچپن کی
سنی سنائی باتین دل مین ایسی جم گئی ہین کہ اُنھون نے غور و فکر کی قوت کو بیکار کر دیا ہی
مگر یہ تو فرمایئے کہ اس زمانہ کے فلاسفر اور سائینس (علم) کے جاننے والے جو تمام درجے

---

[۱] وہ اپنی خواہش سے نہین بولتا بلکہ وہ وحی ہے جو اُسکی طرف بھیجی جاتی ہے [۲] اگر صرف
دینی امور مین یہ حالت ہو تو یہ بیشک شرک فی النبوۃ ہی اور اگر دینی اور دنیوی امور مین یہ حالت ہو تو
اس صورت مین یہ شرک فی الالوہیۃ ہوگا۔ عثمان۔ [۳] جو شخص کسی ایک خاص مجتہد پر حق کو منحصر سمجھے
تو وہ کفر اور تناقض سے زیادہ تر قریب ہے۔ ۱۲

# الاصل الخامس عشر

باوجود اس بات کے تسلیم کرنیکے کہ قرآن مجید بلفظہ کلام خدا ہے مگر جبکہ وہ عربی مین اور انسان کی زبان مین نازل ہوا ہے تو اُسکے معنے اسطرح پر لگائے جاوینگے جیسے کہ ایک نہایت فصیح عربی زبان مین کلام کرنے والے کے معنی لگائے جاتے ہین اور جسطرح کہ انسان استعارہ و مجاز و کنایہ و تشبیہ و تمثیل اور دلائل لمی و اقناعی و خطابی و استقرائی والزامی کو کام مین لاتا ہے اسیطرح قرآن مجید مین بھی استعارہ و مجاز و کنایہ و تشبیہ و تمثیل اور دلایل لمی و اقناعی و خطابی و استقرائی و الزامی سب موجود ہین۔ علاوہ اسکے ہمکو اُن اصول اور اُن قولی و عملی وعدون پر غور کرنا ضرور ہوتا ہے جو خود خدا نے کیے ہین اور اُس طرز کلام اور طریق استعمال الفاظ کو دیکھنا لازم ہوتا ہے جو مخصوص قرآن مجید سے ہی اور جسکے لیے ہمکو ایک آیت کی تفسیر و بیان کرنے مین دوسری آیت سے استمداد لینی پڑتی ہے۔

ہر ایک کلام کے معنے قرار دینے مین وہ کلام کسیکا ہو خواہ خدا کا یا انسان کا مندرجہ ذیل باتون کا محقق ہونا ضرور ہے۔

(۱) جس لفظ کے جو معنے قرار دیئے گئے ہین اُسکی نسبت جاننا چاہیے کہ وہ لفظ اُنھین معنون مین وضع کیا گیا ہے۔

(۲) اس بات کا قرار دینا کہ جن معنون مین وہ لفظ وضع کیا گیا تھا اُن معنون سے کسی دوسرے معنون مین مستعمل نہین ہوا ہے۔

(۳) اگر وہ لفظ مشترک المعنے ہے تو اس بات کا قرار دینا لازم ہے کہ وہ اُن مشترک معنون مین سے کس معنے مین استعمال کیا گیا ہے ضمائر جنکا مرجع مختلف ہو سکتا ہو وہ بھی الفاظ مشترک المعنے مین داخل ہین۔

(۴) اسبات کو قرار دینا ضرور ہے کہ وہ اُن اصلی معنون مین بولا گیا ہے جو اُس سے تبادر ہوتے ہین یا مجازی معنو نمین۔

(۵) اس بات کو قرار دینا کہ اُس کلام مین کوئی شے مضمر ہے یا نہین۔

(۶) اسبات کو قرار دینا ضرور ہے کہ جن معنون پر وہ لفظ دلالت کرتا ہے اُنمین کوئی تخصیص بھی ہے یا نہین۔

(۷) یہ بات دیکھنی لازم ہے کہ جو معنے اُس لفظ کے قرار دیئے گئے ہین اُسپر کوئی عقلی معارضہ بھی ہے یا نہین۔ اگر ہے تو وہ معنے اُسکے صحیح نہونگے۔ اور یہ بات کوئی نئی نہین ہے بلکہ تمام علمار اسلام نے سیکڑون مقامونمین اسکی پیروی کی ہے۔ مثلاً خدا کے عرش پر مستوی ہونے ہین اُسکے ہاتھ اور مُنہ اور ساق ہونے ہین اور مثل انکے اور بہت سے لفظون کے اصلی معنے اسلیئے نہین لئے گئے کہ دلیل عقلی اُنکے برخلاف تھی۔ پس کوئی وجہ نہین ہے کہ اور الفاظ کے ایسے معنی جو دلیل عقلی سے محال ہین یا خود اُس قانون فطرت کے مخالف ہین جو خود خدا نے بیان کیا ہے یا تجربہ کے مخالف ہین چھوڑ کر دوسرے معنے نہ لئے جاوین۔

اسمین کچھ شک نہین کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے وقت مین الفاظ کے معنے معین و مستعمل تھے اور اگر ہم تسلیم کرلین کہ وہی معنے تبواتر ہم تک پہونچے ہین تو اُس سے صرف امر اول کا تصفیہ ہوجاتا ہے۔ مگر اس بات کا تصفیہ کہ وہ لفظ دوسرے معنونمین مستعمل نہین ہوا اور اگر وہ مشترک المعنے ہے تو کونسے معنونمین مستعمل ہوا ہے اور وہ مجازی معنونمین مستعمل ہوا ہے یا نہین الے غیر ذلک نہین ہوسکتا۔ پس جبتک کہ ساتوین امر کی پیروی نکیجاوے جسکی پیروی بہت سے مقامونمین علمار اسلام نے کی ہے نہ کسی انسان کے کلام کے معنے صحیح طور پر قرار دیئے جاسکتے ہین نہ خدا کے کلام کے کلام کے قرآن مجید کے معنے قرار دینے مین ہمکو ایک اور مشکل یہ پیش آتی ہے کہ عرب

جاہلیت کا کلام بہت کم ہم تک پہونچا ہے اور کچہ شک نہین کہ اُسمین سے بہت بڑا حصہ ضایع ہوگیا ہے اور علما رعلم ادب اس بات کو خود تسلیم کرتے ہین۔ پس یہ امر قابل یقین نہین ہے کہ اہل لغت اور علما رعلم ادب نے جو معنے الفاظ کے لغت کی کتابون مین اور اُس کے محاورات اور استعارات کو لکھا ہے اُنکے سوا اور کوئی معنے اور استعارات زمانہ جاہلیت اور خود زمانۂ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم مین نہ تھے۔

بلاشبہ اس امر مین ہم مجبور ہین اور بجز اسکے کہ قرآن مجید کے معنی قرار دینے مین موجودہ لغت کی کتابون اور علم ادب کی کتابون کی طرف رجوع کرین اور کچہ چارہ نہین ہے لیکن اگر بالفرض ہمکو قرآن مجید سے کسی لفظ کا ایسے طور پر استعمال یا ایسے معنو نمین استعمال بطور یقین کے ثابت ہو جاوے جو کتب لغت یا علم ادب کی کتابو نمین نہ ملے تو ہم اُسکے اختیار کرنے مین کوئی وجہ تامل کی نہین پاتے اور ایسا کرنے مین ہم قرآن مجید کے ساتھ اس سے زیادہ کچہ نکرینگے جو کلام جاہلیت کے ساتھ کیا ہے کیونکہ ہماری تمام لغت کی کتابون اور علم ادب کی کتابون کی بنیاد اسی بات پر ہے کہ ہمنے وہ معنے یا محاورہ کلام جاہلیت سے اخذ کیا ہے۔

(۸) قرآن مجید کے معنی قرار دینے مین ہمکو ایک اور امر کا تصفیہ بھی لازم ہے کہ جس کلام پر ہم استدلال کرتے ہین آیا وہ کلام مقصود ہے یا غیر مقصود کیونکہ اگر وہ کلام غیر مقصود ہے تو اسپر استدلال نہین ہو سکتا۔ کلام غیر مقصود قرآن مجید مین بہت جگہ پایا جاتا ہے اور انسان کے کلامو نمین بھی کلام غیر مقصود ہوتا ہے جسپر حجت قایم نہین ہو سکتی مثلاً

| | |
|---|---|
| خدا کا یہ فرمانا کہ اِنَّ الَّذِیْنَ کَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَا وَاسْتَکْبَرُوْا عَنْهَا لَا تُفَتَّحُ لَهُمْ اَبْوَابُ السَّمَآءِ وَلَا یَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ حَتّٰی یَلِجَ الْجَمَلُ فِیْ سَمِّ الْخِیَاطِ (آیت ۳۸ اعراف) | جن لوگون نے ہماری آیتون کو جھٹلایا اور اُنسے تکبر کیا اُنکے لئے آسمان کے دروازے نہ کھولے جائینگے اور نہ وہ جنت مین داخل ہونگے یہان تک کہ اونٹ سوئی کے ناکہ مین داخل ہو۔ |

اس سے یہ استدلال نہین ہو سکتا کہ کسی وقت مین اونٹ سوئی کے ناکہ مین نکل جاویگا
کیونکہ وہ کلام غیر مقصود ہے اور صرف اُن لوگون کے جنہون نے خدا کے احکام کو
جھٹلایا ہے جنت مین داخل ہونیکے عدم امکان کا بیان ہے۔ اسی طرح اس آیت سے
آسمان کے دروازون کے ہونے پر بھی استدلال نہین ہو سکتا کیونکہ وہ کلام اس
مقصد کے لئے نہین بولا گیا ہے بلکہ صرف خدا کی رحمت سے محروم رہنے کے مقصد سے
بولا گیا ہے۔ اسیطرح کلام غیر مقصود کی بہت سی مثالین قرآن مجید مین موجود ہین اور اُنسے
اُنکے اصلی معنون پر استدلال نہین ہو سکتا۔

اسی کے ضمن مین ایک بہت بڑی بحث تاویل کی آتی ہے یعنے جب کسی لفظ کے
اصلی معنے نہین بن سکتے تو دوسرے معنے اختیار کرتے ہین جس سے قول قائل کا صحیح ہو جاوے
مگر مین اس مقصد سے تاویل کو قرآن مجید مین جائز نہین سمجھتا اور میری رائے یہ ہے
کہ تاویل اُسکو کہتے ہین جبکہ یہ متحقق ہو جاوے کہ قائل کا اس کلام سے درحقیقت یہ مطلب تھا
اور وہ مقصد صحیح نہو اور اُسوقت اُس کلام کے دوسرے معنی اختیار کئے جاوین تاکہ
وہ کلام صحیح ہو جاوے۔ اور اگر قائل کا درحقیقت وہی مقصد ہو جو بعد تاویل کے قرار
دیا گیا ہے تو وہ تاویل نہین ہے بلکہ قائل کے اصلی مقصد کا ظاہر کرنا ہے۔ مثلاً قائل کا
یہ قول کہ " زیدٌ اسدٌ" اگر قائل کا درحقیقت لفظ اسد سے حیوان معروف مراد ہو اور
وہ زید پر صادق نہ آوے اور کوئی شخص خلاف مقصد اُس قائل کے اُسکے معنی شجاعت کے
لے تو درحقیقت یہ تاویل ہے۔ اور اگر قائل نے اسد کے لفظ سے خود ہی شجاعت مراد لی ہو
تو اسد سے شجاعت مراد لینا تاویل نہین ہے بلکہ قائل کے اصلی مطلب کا اظہار ہے۔
اسیطرح جب ہم قرآن مجید کے کسی لفظ کے اصلی معنے نہین لیتے بلکہ مجازی معنی لیتے ہین
تو ہم اُسکو تاویل نہین کہتے اسلیئے کہ ہم بقدر اپنی طاقت کے یہی سمجھتے ہین کہ خدا نے اِن ہی
مجازی معنون مین اس لفظ کو استعمال کیا ہے۔

قرآن مجید کے معانی بیان کرنے مین سب سے زیادہ دھوکہ انسان کو اُن مقامات مین پڑتا ہے جہان قرآن مین قصص انبیار سابقین بیان ہوئے ہین۔ انبیار سابقین کے قصے عہد عتیق کی کتابون مین بھی آئے ہین اور علمار یہود نے بھی قصص انبیار مستقل کتابون مین لکھے ہین جنمین بہت کچھہ باتین دوراز عقل وخلاف قانون فطرت مندرج ہین وہ قصے مشہور تھے اور ہمارے علمار بھی اُنسے مانوس تھے اور اُنکے عجائبات کو جو قانون فطرت کے برخلاف تھے معجزات قرار دیتے تھے۔ وہ قصے قرآن مین بھی بیان ہوئے ہین اور وہ بیان بہت کچھہ اُسی کے مشابہ اور مماثل ہے جو اُن قصون کی نسبت بیان ہوا ہے مگر قرآن مجید کے الفاظ اُن قصونمین اسطرح آئے ہین کہ اُن سے وہ باتین جو دوراز عقل اور خلاف قانون قدرت اُن قصونمین مشہور تھین اُنکا ثبوت نہین ہوتا۔ ہمارے علمار متقدمین نے اس بات پر خیال نہین کیا بلکہ جہان تک اُنسے ہوسکا قرآن مجید کے الفاظ کو اُن قصون پر بعینہ حمل کرنے پر کوشش کی اور اُسکے کئی سبب تھے۔

اول یہ کہ اُن قصون کی کیفیت مشہورہ اُنکے دل مین بسی ہوئی تھی اسلئے قرآن مجید کے اُن الفاظ پر اُنہون نے توجہ نہین کی۔

دوسرے یہ کہ اُنکے پاس ہر ایک عجیب چیز کو گو وہ کیسی ہی قانون فطرت کے برخلاف کیون نہو خدا کی قدرت عام کے تحت مین داخل کردینے کا نہایت سہل طریقہ تھا اور اس سبب سے اُن الفاظ کی حقیقت پر غور کرنے کو توجہ مائل نہین ہوتی تھی۔

تیسرے یہ کہ اُنکے زمانہ مین نیچرل سائنس نے ترقی نہین کی تھی اور کوئی چیز اُنکو قانون فطرت کیطرف رجوع کرنیوالی اور انکی غلطیون سے متنبہ کرنیوالی نہ تھی پس یہ اسباب اور مثل انکے اور بہت سے اسباب ایسے تھے کہ اُنکی کافی توجہ قرآن مجید کے اُن الفاظ کیطرف نہین ہوئی۔ مثلاً اُنکے زمانہ مین یہ مسئلہ ثابت نہین ہوا تھا کہ طوفان نوح کا تمام دنیا مین عام ہونا

اور پانی کا اونچے سے اونچے پہاڑون کی چوٹیون سے بلند ہو جانا محالات سے اور خلاف واقعہ ہے اور اسلئے اُنکے خیال مین یہ بات نہ آئی کہ قرآن مجید مین جو الارض کا لفظ ہے اُسمین الف لام استغراق کا نہین ہے بلکہ عہد کا ہے۔

حضرت ابراہیمؑ کے قصہ مین کوئی نص صریح اس بات پر نہین ہے کہ درحقیقت اُنکو آگ مین ڈالدیا گیا تھا مگر اُنہون نے اس بات پر خیال نہین کیا۔

اسی طرح حضرت مسیح علیہ السلام کی ولادت مین کوئی نص صریح قرآن مجید مین موجود نہین ہے کہ وہ بغیر باپ کے پیدا ہوئے تھے۔

اسی طرح حضرت یونسؑ کے قصے مین اسبات پر قرآن مجید مین کوئی نص صریح نہین ہے کہ درحقیقت مچھلی اُنکو نگل گئی تھی ابتلع کا لفظ قرآن مین نہین ہے التقم کا لفظ ہے جس سے صرف مُنہ مین پکڑ لینا مراد ہے کیونکہ جب کوئی لفظ تاکید کا اُسکے ساتھ نہین جیسے التقمہ فلقمہا تو التقم کے معنے ابتلع کے نہین ہو سکتے۔ اور اگر فرض کرو کہ بغیر لفظ تاکید بھی اُسکے معنے ابتلع کے ہون تو بھی لقم والتقم کے دو معنے ہین ایک سرعۃ الاکل۔ دوسرے والقبا ورعلیہ اور ان دوسرے معنون سے بلع ثابت نہین ہوتا۔ پس دوسرے معنون پر جو مطابق قانون فطرت کے تھے اُنہون نے توجہ نہین کی اور اس آیت مین کہ فلولا انہ کان من المسبحین للبث فی بطنہ الی یوم یبعثون (آیت ۱۴۳ و ۱۴۴- الصافات ۳۷) اسپر التفات نہین کیا کہ لبث فی بطن الحوت کی نفی دو طرح پر متحقق ہوسکتی ہے۔ اول اسطرح پر کہ مچھلی نے نگلا ہی نہین۔ دوسرے اسطرح کہ نگلا ہو مگر اُسکے پیٹ مین نہ ٹھہرے ہون۔ مثلاً اگر کوئی کہے کہ اگر مین اُسکو نہ بچاتا تو وہ قبر مین ہوتا۔ اُسکا مقصد صرف یہی ہے کہ قتل نہین ہوا نہ یہ کہ قبر مین جاکر نکل آیا۔ مگر اُنہون نے ان معنون پر توجہ نہین کی۔ غرضکہ اس قسم کی بہت سی مثالین قرآن مجید مین ہین۔ ہمکو ضرور ہے کہ صرف الفاظ قرآن مجید کے پابند رہین نہ اُن قصون کے

جو یہود و نصاریٰ میں مذکور و مشہور ہیں۔

شاہ ولی اللہ صاحبؒ فرماتے ہیں کہ "نقل از بنی اسرائیل بیشتر است کہ در دین ما داخل شد بعد از آنکہ لا تصدقوا اہل الکتاب و لا تکذبوا ہم قاعدہ مقرر است پس دو چیز لازم آمد یکے آنکہ تعریض قرآن را در سنت حضرت پیغامبر صلی اللہ علیہ وسلم بیان یافتہ شود مرتکب نقل از اہل کتاب نباید شد مثلاً چون محمل آیت وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ" در سنت نبویہ یافتہ میشود و آن قصہ ترک انشاء اللہ و مواخذہ بر آنست مرتکب ذکر صخرہ مارد چرا باید شد۔ دوم آنکہ الضرورة یتقدر بقدر الضرورة را در نظر داشتہ قدر اقتضار تعریض سخن باید گفت تا بشہادت قرآن تصدیق کردہ باشیم و از زیادت زبان باید کشید ۱۲ (فوز الکبیر صفحہ ۹۷-۹۸)

ہمسے کہا جاتا ہے کہ قرآن مجید کے معنے اسطور پر قرار دینے ضرور ہیں جسطرح کہ ایک اُمّی آدمی اُسکے معنے سمجھ سکتا ہے کیونکہ بدوین اور تمام قبائل عرب کے اَن پڑھ پس اُس زمانہ کے اہل عرب جسطرح سیدھے سادھے طور پر الفاظ قرآن کے ظاہری معنے سمجھتے تھے اُسی طرح ہمکو بھی قرآن کے معنے بیان کرنے چاہئیں۔

ہم کہتے ہیں کہ ہم بھی اسیطرح کرتے ہیں کیونکہ الفاظ کے وہی معنے لیتے ہیں جو عرب جاہلیت سمجھتے تھے کلام جاہلیت ہی کی بنا پر صرف و نحو و لُغت کی کتابیں بنی ہیں جنسے ہم قرآن مجید کے معنی بیان کرنے میں استمداد لیتے ہیں۔ موجودہ علم ادب عربی زبان کا بدوین اور اہل عرب کے کلام کی بنا پر مبنی ہے مگر بحث اسپر آجاتی ہے جبکہ بلحاظ علوم و فنون کے قرآن مجید پر توجہ کی جاتی ہے اور جس سے اہل عرب بالکل ناواقف اور عاری محض تھے۔ اس حالت میں بھی ہم کوئی نئی بات پیش نہیں کرتے بلکہ خود موافق زبان اہل عرب کے قرآن مجید کے الفاظ کے اُن معنوں پر متوجہ کرتے ہیں جو علوم کی ترقی کے سبب ہمکو صحیح و درست معلوم ہوتے ہیں۔

مثلاً اہل عرب بجز اسکے کہ جسپر وہ رہتے تھے اُسکو ارض کہتے تھے اور جو نیلی نیلی چیز
گنبد نما اُنکے سر پر تھی اُسکو سما جانتے تھے اور اُور بحثون سے جو علوم مین اُن سے
متعلق ہین محض ناواقف تھے اور باانیہمہ جو نتیجہ ہدایت اور تعلیم روحانی اور وحدت
وقدرت ذات باری کا قرآن مجید سے مقصود تھا وہ اُنکو حاصل ہوتا تھا۔ مگر جب
بلحاظ علوم کے قرآن کے الفاظ پر بحث کی جاوے تو اُسوقت اُنسے کہتے ہین کہ الفاظ
قرآن کے وہ معنے لینے جو مطابق زبان عرب کے اور اُن علمی بحثون کے مطابق ہین
کیون نظر انداز کئے جاتے ہین اور جو قانون فطرت نے خود خدا نے بنایا ہے اُسکے
مطابق وہ معنے جو کلام عرب کے مطابق بھی ہین کیون نہین لئے جاتے۔
ہم سب سے بڑا معجزہ قرآن مجید کا یہی سمجھتے ہین کہ وہ اُس طرز کلام مین نازل ہوا ہے
کہ اُمّی اور عالم وجاہل وفلسفی کسی طرح پر اُسکے معنے سمجھین سیدھے سادہ طور پر یا علمی
وفلسفی طریقہ پر مگر نتیجہ مین سب متحد ہو جاتے ہین۔ کوئی کلام بجز قرآن مجید کے ایسا
نہین ہے کہ وہ جاہل اور اُمّی محض کو بھی اُسی نتیجہ پر پہونچاوے جس نتیجہ پر ایک عالم
فلسفی کو پہونچاتا ہے اور ہر ایک بقدر اپنے علم اور استعداد کے اُس سے فائدہ اُٹھاکر
ایک منزل مقصود پر پہونچتا ہے۔
ہمسے طعنًا کہا جاتا ہے کہ جب حکمت وہیئۃ وفلسفہ یونانی مسلمانون مین پھیلا اور
جو اُس زمانہ مین بالکل سچ وصحیح اور مطابق حقیقت واقع سمجھا جاتا تھا علماء اسلام نے
قرآن مجید کے اُن مقامات کی جو اُنکے مطابق معلوم ہوتے تھے تائید کی اور اُن
مقامات کو جو بظاہر مخالف اُن علوم کے معلوم ہوتے تھے اُنکے مطابق کرنے پر کوشش
کی اب کہ معلوم ہوا کہ وہ علوم غلط اصول پر مبنی تھے اور اُنکا علم ہیئت بالکل خلاف
حقیقت تھا اور علم طبیعات اور نیچرل سائنس نے زیادہ ترقی کی تو اب اُن معنون سے جو اُن
علماء نے مطابق یونانی علوم کے قرار دیئے تھے تکلف کرتے ہو اور دوسرے معنی

اختیار کرتے ہو جو حال کے علوم کے مطابق ہین اور کیا عجب ہے کہ آئندہ زمانہ مین ان علوم کو اور
زیادہ ترقی ہو اور جو امور اسوقت محققہ معلوم ہوتے ہین وہ غلط ثابت ہون اُسوقت
قرآن مجید کے الفاظ کے دوسرے معنی قرار دینے کی ضرورت ہوگی. وھلم جرا پس قرآن لوگون کے
ہاتھ مین ایک کھلونا ہو جاویگا۔ ہم اس طعنہ کو بطور ایک بشارت کے نہایت خوشی سے تسلیم کرتے ہین
کیونکہ ہمارا الیقین ہی کہ قرآن مجید حقیقت امور کے مطابق ہی کیونکہ وہ ورڈآف گاڈ ہی اور بالکل
ورک آف گاڈ اُسکے مطابق ہی مگر اسمین بہت بڑا معجزہ یہ ہی کہ ہمارے ہر درجہ علم مین اُن امور مین
جنکی ہدایت کیلئے قرآن نازل ہوا ہی یکسان ہدایت کرتا ہی اُسکے الفاظ ایسے اعجاز سے نازل ہوئے
ہین کہ جہانتک ہمارے علوم کو ترقی ہوتی جاویگی اور اُس ترقی یافتہ علوم کے لحاظ سے ہم اُسپر غور کرینگے
تو معلوم ہوگا کہ اُسکے الفاظ اُس لحاظ سے بھی مطابق حقیقت ہین اور ہمکو ثابت ہو جاویگا
کہ جو معنے ہمنے پہلے قرار دیئے تھے اور اب غلط ثابت ہوئے وہ ہمارے علم کا قصور تھا نہ الفاظ
قرآن کا۔ پس اگر ہمارے علوم کو آئندہ زمانہ مین ایسی ترقی ہو جاوے کہ اسوقت کے امور محققہ کی
غلطی ثابت ہو تو ہم پھر قرآن مجید پر رجوع کرینگے اور اُسکو ضرور مطابق حقیقت پاوینگے اور
ہمکو معلوم ہوگا کہ جو معنے ہمنے پہلے قرار دیئے تھے وہ ہمارے علم کا نقصان تھا۔ قرآن مجید ہر ایک
نقصان سے بری تھا۔

مثلاً فرض کرو کہ قرآن مجید سے ہم نے یہ سمجھا تھا کہ سورج زمین کے گرد پھرتا ہی
جس سے طلوع و غروب ہوتا ہی اب معلوم ہوا کہ سورج ساکن ہی اور زمین سورج کے گرد پھرتی
ہی اب ہم قرآن مجید پر غور کرتے ہین تو معلوم ہوتا ہی کہ سورج کا پھرنا قرآن مجید مین بطور حقیقت واقع کے
بیان نہین ہوا بلکہ علی ما یتہیھد الناس بیان ہوا ہی اور وہ سچ ہی۔ پس ہمنے جو اُسکو بطور حقیقت واقع
کے سمجھا تھا وہ ہماری غلطی تھی نہ قرآن مجید کی۔ غرض کہ ترقی علوم سے ہمکو اُن امور سے
رجوع کرنا جو ہمنے پہلے نسبت قرآن کے قرار دیئے تھے اور قرآن مجید کا اُسکے مطابق پانا جسکی طرف
ہمنے بعد ترقی علم رجوع کی ہے ہمارے علم سابق کا نقصان اور قرآن مجید کے

کامل ہونے کا ثبوت ہے مگر ہماری نسبت کسی قسم کی طعنہ زنی کا سبب نہین۔

یہ بحثین یہان تک ہین صرف اُن اُمور سے متعلق ہین جو علوم سے اور طبیعات سے علاقہ رکھتے ہین۔ باقی رہے وہ امور جو روحانی تعلیم سے متعلق ہین اور جنکو لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ حاوی ہے ہر وقت مین ایک حالت مستقل پر قایم ہین اُسمین نہ کبھی تبدل ہوا نہ ہوگا۔ ہونے کی حاجت جسکے لئے منطوق آیہ کریمہ الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا شاہد عادل ہے۔

الان نختم الکلام ونقول ہذہ اصول معدودۃ من الاصول اللتی اسسنا علیہا تفسیر القرآن ونبین کلہا فی وقت آخر انشاء اللہ تعالی۔

## تیسرا خط نواب محسن الملک مولوی سید مہدی علیخان کا

### بنام

## عالی جناب سر سید احمد خان بہادر دام ظلہم

| مدتے این مثنوی تاخیر شد |
| --- |
| مہلتے بایست تا خون شیر شد |

علیگڈھ۔ ۹ فروری ۱۸۹۵ء

جناب عالی۔

مجھسے جو تاخیر آپ کی تفسیر کے متعلق اپنے شبہات ظاہر کرنے مین ہوئی اُسپر جسقدر مجھے افسوس تھا اُتنی ہی اس بات کی امید تھی کہ آپکی خدمت مین زیادہ حاضر ہونے اور آپ کی زبان مبارک سے الہامی مضامین سننے سے میرے شکوک دور ہو جائینگے۔ مگر باوجودیکہ مجھے ہفتون بلکہ مہینون آپکی حضوری نصیب ہوئی آپکی زبان الہام ترجمان سے مین نے بہت کچھ سُنا اور آپنے اکثر نہایت عالی اور بلند مقامات مجھے دکھائے

مگر افسوس ہے کہ میرے دل کا ایک شک بھی دور نہوا' بلکہ بجین سے جو خیالات
میرے دلمین بیٹھے ہوئے تھے' اور جن بند دن سے آپ مجھے چھوڑانا چاہتے تھے وہ
اور مضبوط ہوگئے۔ اور اب تو مجھے پورا یقین ہوگیا' کہ فلسفیانہ خیالات اور حکیمانہ رایون نے
آپ کے خیالات اسقدر بلند کر دیئے ہین' کہ ہم کم سمجھ آدمیون کی سمجھ وہان تک
پہنچ نہین سکتی' اور نیچر کے طوفان خیز اور ناپید اکنار دریا مین آپ نے اپنے جہاز کو
اس مردانگی اور بیباکی سے ڈالدیاہے کہ ہمارے خیالات کی کمزور کشتیان وہان تک
پہنچتے پہنچتے پاش پاش ہوجاتی ہین' اسلئے مین اپنے شبہات تحریراً عرض کرنا چاہتا ہون
شاید آپ کے الہامی قلم سے کچھ ایسے دلائل نکلین کہ مجھے اُس سے فائدہ پہنچے یا دوسرے
لوگ اُس سے مستفید ہوسکین۔

آپ نے اپنے عنایت نامہ مورخہ ۸ اکتوبر ۱۸۹۲ء مین تحریر فرمایا تھا' کہ تفسیر پر
بحث کرنے سے اول اُن اصول کا تصفیہ کر لینا چاہئیے' جو تفسیر لکھتے وقت آپ کے
پیش نظر تھے۔ اور اُن اصول کو آپ نے تحریر فی اصول التفسیر مین بیان بھی کردیا ہی
مگر مین ان اصول پر بحث کرنے سے معافی چاہتا ہون' اور اجمالاً بھی اُن کی نسبت
اپنی موافقت یا مخالفت ظاہر نہین کرسکتا۔ اسلئے کہ جو اصول آپ نے بیان فرمائے
ہین اور جسطرح اُنکو تحریر کیاہے اُسکے ہر لفظ مین ہزار معنے پوشیدہ ہین' اور ہر اصول
تفصیلی بحث کی ضرورت ہے اور اگر یہ شروع ہو تو نفس مطلب رہجاویگا' اور
تفسیر کے متعلق جو کچھ مین عرض کرنا چاہتا ہون اُسکی نوبت نہ آئے گی۔

مین مثالاً عرض کرتا ہون کہ آپ اصل اول مین لکھتے ہین۔ کہ "ایک خدا خالق کائنات
موجود ہے"۔ بلاشبہ یہ اصل بالکل صحیح ہے اور کون مسلمان ہے کہ اسمین شبہ کریگا
مگر اُسی کے ساتھ آپ یہ بھی تحریر فرماتے ہین' کہ "وھو علۃ العلل لجمیع المخلوقات
علی ما کانت وعلی ما تکون" اور گو اُسکا علۃ العلل ہونا بھی ایک طور پر مسلم ہے

یعنی اگر وہ فاعل[1] اور مرید بھی مانا جاوے مگر علۃ کا فاعل اور مرید ہونا ضروری نہیں[2] ہی بلکہ ہر علت کا اپنے معلول کے ساتھ ہونا لازمی ہے اور خالق کا اپنی مخلوق کیساتھ ہونا ضروری نہیں ہے اسلئے کہ علۃ و معلول کا تعلق[3] اضطراری ہے اور فاعل و مفعول یعنے خالق و مخلوق کا تعلق اختیاری

فالفاعل عندنا عبارة عن من يصدر منه الفعل مع الارادة على سبيل الاختيار ومع العلم بالمراد وعندكم ان العالم من الله تعالى كالمعلول من العلة يلزم لزوما ضروريا لا يتصور من الله تعالى دفعه لزوم الظل من الشخص والنور من الشمس. وليس هذا من الفعل شيئا والفاعل لم يسم فاعلا صانعا بمجرد كونه سببا بل بكونه سببا على وجه مخصوص. وهو وقوع الفعل منه على وجه الارادة والاختيار.

فاعل ہمارے نزدیک وہ ہی جس سے ارادہ کے ساتھ اختیاری طور پر فعل صادر ہو اور وہ شی مراد کو بھی جانتا ہو۔ اور تمہارے نزدیک عالم کا صدور اللہ تعالیٰ سے ایسا ہی لازمی ہی جیسا علت سے معلول کا۔ خداوند تعالیٰ اُسکو روک نہیں سکتا جسطرح کہ آدمی سے اُسکا سایہ اور سورج سے اُسکی روشنی جدا نہیں ہو سکتی۔ حالانکہ اس کو فعل سے کوئی تعلق نہیں اور فاعل کو محض سبب ہونے کی وجہ سے صانع نہیں کہتے۔ بلکہ خصوصیت کے ساتھ سبب ہونے کی وجہ سے وہ صانع کہلاتا ہے اور وہ خصوصیت یہ ہے کہ ارادہ اور اختیار کے ساتھ اُس سے فعل صادر ہو۔

[1] بیشک خدا فاعل و مرید ہے اور یہ دونوں اُسکی صفتیں ہیں اور تمام صفات اُسکی عین ذات ہیں پس وہ اپنی ذات سے فاعل و مرید ہے (سید احمد) [2] یہ امر غیر ذوی العقول علت پر صادق آسکتا ہے نہ ذوی العقول علت پر اور خدا سے زیادہ صاحب عقل کون ہے (سید احمد) [3] خدا کا تعلق اپنی معلول کے ساتھ اضطراری نہیں ہے بلکہ ایجابی ہے (سید احمد) [4] هذا قول من تصور ارادة الله واختياره كارادتنا واختيارنا وليس كذلك لان صفاته عين ذاته لا يحدث فيه ولا ينفك عنه بخلاف ارادتنا واختيارنا

پس اگر اس اصول سے مین بحث شروع کرون تو علۃ العلل کے مسئلہ کی بحث چھڑ جاتی ہے۔ اور آپ جانتے ہین کہ یہ کیسی باریک اور مشکل اور دقیق بحث ہے اور جبتک کہ اس سے تفصیلی بحث نہو مین کسطرح آپ کے اس اصول کے ساتھ اتفاق یا اختلاف کا لفظ زبان پر لاسکون اسیطرح پانچوین اصول مین آپ فرماتے ہین کہ قرآن مجید بالکل سچ ہے کون مسلمان ایسا ہے کہ اُسے اسمین شبہ ہوگا، مگر اُسی مین آپ یہ بھی لکھتے ہین کہ "کسی قول کا نقل کرنا صرف بغرض بیان یا بغرض تردید یا لوگون کے اعتقادات کو جو منافی مقصد قرآن کے نہین ہین بلا بحث اُنکی اصلیت اور واقعیت کے تسلیم کرکے انپر استدلال کرنا یا بطور حجت الزامی کے پیش کرنا یا امور ظاہر الوقوع کو انکی ظاہری حالت پر بلا اُنکی اصلی لمیت پر بحث کے بیان کرنا یا کلام غیر مقصود بالذات کا اثنائے کلام مین آنا قرآن مجید کی صداقت کے منافی نہین ہے" اس مین آپنے ایسے مختصر مگر پر معنے الفاظ تحریر فرمائے ہین کہ اگر مین اُسے تسلیم کرلون تو آپ کی تفسیر کے بہت بڑے حصہ کا قبول کرنا لازم آتا ہے، اور اُسمین وہ حصے بھی شامل ہو جاتے ہین جسمین مجھے آپسے اختلاف ہے اور اگر اُس سے بحث کرون تو اُسکے لئے ایک علحدہ رسالہ کی ضرورت ہے۔ اسیطرح آپ آٹھوین اصول مین بیان فرماتے ہین کہ تمام صفات باری کی نا محدود اور مطلق عن القیود ہین یفعل ما یشاء ویحکم ما یرید کوئی وجہ اُس سے اختلاف کی نہین ہے، مگر اُسے اس طور پر آپنے تحریر کیا ہے۔ کہ اگر مین اُسے اجمالاً تسلیم کرلون تو مجھے بھی آپکی طرح خدا کو نیچر کا اور نہ نیچر کا بلکہ خیالی اور فرضی نیچر کا پابند ہونا ماننا پڑتا ہے۔ اور میرے نزدیک اسکے معنے یہ ہین کہ خدا ایک وجود معطل ہے اور اُسکی طرف قدرت و اختیار و مشیت و ارادہ کی نسبت بے معنے ہے۔ اور سوا اسکے جن آیتون سے آپنے اس اصل مین نیچر کا ثبوت کیا ہے اُسی سے میرے خیال کے موافق آپکے دعویٰ کا بطلان ہوتا ہے۔ مثلاً آپ فرماتے ہین کہ "ایک جگہ ابراہیمؑ کے

---

* ہان خدا کی طرف انسانون کیسی قدرت اور اختیار اور مشیت اور ارادہ کی نسبت کرنی ہمیشہ ہی (سید احمد)

| قصہ مین فرمایا ہے فما کان جواب قومہ الا ان قالوا اقتلوہ او حرقوہ فانجاہ اللہ من النار (ایت ۲۳ عنکبوت ۲۹) | پھر اُس (ابراہیم) کی قوم کا بجز اسکے اور کچھ جواب نہ تھا کہ اُنہون نے کہا کہ اُسے قتل کردو یا جلادو پھر اُسے خدا نے آگ سے بچایا۔ |
|---|---|

فانجاہ اللہ من النار سے ثابت ہوتا ہے کہ احراق خاصہ نار کا ہے" ایک اور جگہ تمثیل مین فرمایا ہے فاصابہا اعصار فیہ نار فاحترقت (ایت ۲۶۸- البقرۃ ۲) پس ان دونون آیتون سے خدا نے ہمکو قانون فطرت یہ بتایا کہ آگ جلادینے والی ہے۔ پس جب تک یہ قانون فطرت قایم ہے اسکے برخلاف ہونا ایسا ہی ناممکن ہے جیسے کہ قولی وعدہ کے برخلاف ہونا ناممکن ہے"۔ اور اس سے آپ یہ نتیجہ نکالتے ہین کہ احراق خاصہ نار کا ہے اور یہ بیشک سچ ہے مگر اُس سے آپ کا مقصود اس بات کا ثابت کرنا ہے کہ اس خاصیت کو خدا کسیطرح اور کسی حالت مین اور کسی کیلئے اور کسی وقت مین بھی جدا نہین کرسکتا تاکہ اُس سے آپکا یہ خیال صحیح سمجھا جاے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام آگ مین ڈالے ہی نہین گئے۔ اور اگر آگ مین ڈالے جاتے تو آگ اپنے نیچر کے موافق ضرور اُنکو جلادیتی۔ مگر اسی آیت مین خدا کے الفاظ فانجاہ اللہ من النار سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ گو جلانا آگ کا خاصہ تھا مگر خدا نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اُس سے بچالیا ورنہ فانجاہ اللہ من النار کے کچھ معنے نہین رہتے اور ان الفاظ کے مہمل اور پوچ ہونے مین کچھ شبہ نہین ہو سکتا۔ یا ایک دوسری آیت اپنے دعوی کے ثبوت مین آپ تحریر فرماتے ہین کہ ایک جگہ موسیٰ کے قصہ مین

| فرمایا ہے کہ واذ فرقنا بکم البحر فانجینکم واغرقنا ال فرعون وانتم تنظرون (ایت ۴۷- البقر ۲) ایک جگہ فرمایا ہے وقوم نوح لما کذبوا الرسل اغرقنہم وجعلنہم للناس ایہ (آیہ ۳۹ فرقان ۲۵) | اور جب ہمنے تمہارے لئے سمندر کو چیرا اور تمہین بچالیا اور فرعون کے لوگون کو ڈبو دیا اور تم دیکھ رہے تھے۔ اور نوح کی قوم کو جبکہ اُنہون نے رسولون کو جھٹلایا ہمنے اُنہین غرق کیا اور اُنہین لوگون کے لئے ایک نشانی ٹھہرایا۔ |
|---|---|

اِن آیتون مین اور اِن کی مثل بہت سی آیتون مین خدا نے یہ قانون فطرۃ بتایا کہ پانی مین
بوجھل چیز ڈوب جاتی ہے پس جبتک یہ قانون قدرت قایم ہے پانی سے یہ فطرۃ معدوم
نہین ہوسکتی اُسکا معدوم ہونا ایسا ہی ناممکن ہے جیسے کہ قولی وعدہ کے برخلاف ہونا
ناممکن ہے۔" جناب عالی آپنے اغرقنا اٰل فرعون سے تو نیچر کا ثبوت نکالا گروا ذ
فرقنا بکم البحر فانجینٰکم کا خیال نہ رکھا اگر اغرقنا اٰل فرعون مین بقول آپ کے
خدا نے اپنے نیچر کا یہ قانون بتایا ہے کہ پانی مین بوجھل چیز ڈوب جاتی ہے تو اُسیکے ساتھ
میرے نزدیک اُسنے واذ فرقنا بکم البحر فانجینٰکم مین اپنے اختیار اور قدرت کا بھی
یہ قانون بتا دیا ہے کہ جسکو ہم چاہتے ہین اُسے ہم ڈوبنے سے بچا دیتے ہین۔ پھر حیرت اور
تعجب تو مجھے اسپر ہے کہ آپ اسی اصل کے بیان کے آخر حصہ مین فرماتے ہین کہ" جو کچھ کہ ہمنے
قرآن مجید کی آیتون سے قانون فطرت بتایا ہے اُسپر کوئی کہہ سکتا ہے کہ یہ قانون فطرت
عام نہین ہے بلکہ اُسمین مستثنیات بھی ہین لیکن اُسکے ذمہ اُن مستثنیات کا قرآن مجید سے
ثابت کرنا لازم ہوگا۔ مگر ہمارا یہ دعویٰ ہے کہ قرآن مجید سے اُس قانون فطرت مین مستثنی ہونا
ثابت نہین ہوتا جسکو ہم آئندہ بیان کرینگے۔ جو قانون قدرت کہ انسان نے تجربہ سے
قایم کیا ہے اُسکی نسبت کہا جا سکتا ہے کہ جبکہ تمام قانون فطرت ابھی تک نامعلوم ہین تو
ممکن ہے کہ کوئی قانون فطرت ایسا ہو جس سے مستثنیات ثابت ہوتے ہون۔ مگر یہ کہنا
کافی نہین ہے اسلئے کہ امکان عقلی تو کوئی شے وجودی نہین ہے۔ صرف ایک خیال غیر محقق الوقوع
ہے وان الظن لا یغنی من الحق شیئا ترجمہ۔ گمان یقین کا کچھ بھی نہین فائدہ دیتا
علاوہ اسکے امکان کا اطلاق اُس چیز پر ہوتا ہے جو کبھی ہوا اور کبھی نہو۔ لیکن جس چیز کا
کبھی وقوع ثابت نہوا ہو تو اُسپر امکان کا اطلاق غلط اور محض سفسطہ ہے۔ غرضکہ جو شخص
قانون فطرت مین مستثنیات کا مدعی ہو اُسکو اُن مستثنیات کے کبھی واقع ہونے کو ثابت کرنا بھی
لازم ہے"۔ اگر آپ کی اس تحریر کے مطابق مین فرض کرلون کہ قانون فطرۃ عام ہے

اور یہ بھی فرض کر لون کہ قانون قدرت وہی ہے جو انسان نے اپنے تجربہ سے قایم کیا ہے
تو مین اُسکا یہ جواب دونگا کہ اس عام قانون مین مستثنیات کا ہونا خود قرآن سے ثابت ہے
جیسا کہ مین نے نظیراً اوپر بیان کیا اور آئندہ بیان کرونگا۔ لیکن گو کہ یہ مین مانتا ہون
کہ قانون فطرۃ تبدیل نہین ہو سکتا۔ مگر یہ مین نہین مانتا کہ جسکو قانون قدرت کہا جاتا ہے
اور جسکی بنا استقراء اور تجربہ اور جزئیات کی تحقیقات پر ہے اُسے انسان نے ایسا دریافت
کر لیا ہے کہ جو چیز بظاہر اُسکے خلاف معلوم ہو اُسے خلاف قانون قدرت کہکر اُسکا انکار
کر دیا جائے۔ خصوصاً ایسی حالت مین کہ اُسکا ثبوت عمدہ شہادت سے ہوتا ہو۔ انسان کی
عقل محدود ہے اور وہ قدرت الٰہی کی کنہ نہین جان سکتا اور نہ اُسکا جزدی تجربہ خدا کے کلام کو
باطل کر سکتا ہے۔ کائنات کی حدود مین کوئی ایسا مقام نہین ہے جو خدا کی قدرت کی حد ہو
اور جہان پر قادر مطلق کی قدرت کی بڑہنے والی موج سے کوئی ملاح یہ کہہ سکے کہ یہ تیری
حد ہے تو اس سے آگے مت بڑھ ورنہ تو روکی جائیگی۔ یہ خود دریا کے اختیار مین ہے کہ
جہان تک چاہے اپنی لہرین بڑھاتا رہے۔ خدا کا قادر مطلق ماننا ہی اس بات کے لئے
کافی ہے کہ نہ اُسکی قدرت محدود ہے نہ اُسکی قدرت کو کوئی جان سکتا اور نہ سمجھہ سکتا
اور نہ محدود کر سکتا ہے۔ خدا کے ارادہ اور فعل کے بیچ مین ایک ایسا عمیق خندق ہے
کہ انسان کی عقل وادراک کا اُسپر سے گذرنا ناممکن ہے۔ بلاشبہ یہ صحیح ہے کہ قدرت کے
قوانین ناقابل تبدیل ہین اور اُسکا ناقابل تبدیل ہونا خود خدا کے فرمانے سے ہمین
معلوم ہوا کیونکہ اُسنے قرآن مین متعدد جگہ فرمایا ہے لا تبدیل لکلمٰت اللہ ولا
تجد لسنت اللہ تحویلا۔ ترجمہ۔ خدا کے کلمات مین کسی قسم کی تبدیلی نہین۔ تم خدا کی سنت
مین ہرگز کوئی تبدیلی نہ پاؤگے۔ وغیرہ وغیرہ۔ مگر یہ صحیح نہین ہے کہ انسان نے اُن
قوانین کو پورے طور پر ضبط کر لیا ہے اور جو کچھہ اُسکے خلاف واقع ہو گو اُسکا ثبوت
قرآن ہی سے ہوتا ہو اُسکا انکار کیا جائے اور اُسے قانون قدرت کی تبدیلی کہا جائے

یہ خیالات درحقیقت خدا سے اُسکے شاہی حقوق چھینتا اور اُسے کائنات کے تخت سے اُتار دیتا ہے۔ خدا اپنی حکومت سے اس عالم مین خارج نہین ہوگیا نہ وہ اپنے کامل اقتدار اور حقوق الوہیت سے دست بردار ہوا ہے۔ پس ہم صرف اسی بنیاد پر کہ خدا قادر مطلق ہے اور وہ اپنی قدرت دوسرے کو دیکر عرش پر آرام سے بیٹھ نہین رہا ہے۔ یہ کہتے ہین کہ جو فعل اُسکا کلام سے ثابت ہو وہ قانون قدرت کی تبدیلی نہین ہے بلکہ اُسی قانون کے کسی ضمن یا دفعہ مین داخل ہے[1]۔ اس سے زیادہ لکھنا اس موقع پر غیر ضروری ہے۔ کیونکہ ہر اصل آپکے اصول مقررہ کی تفصیلی بحث کی محتاج ہے۔ اسلئے مین امید کرتا ہون کہ آپ اپنے اصول کی بھول بھولیّون مین مجھے نہ گھمایئے اور تفسیر کی بحث کرنیکی اجازت دیجئے۔ اور خاتمہ پر اس بات کی اور اجازت چاہتا ہون کہ مجھے بھی اپنے اصول مختصراً بیان کرنے دیجئے جو آپ کی تفسیر سے بحث کرنیکے متعلق مین نے اختیار کئے ہین۔ وہ کچھ زیادہ نہین ہین بلکہ کلمۂ طیب کی طرح صرف دو جملے ہین۔ ایک یہ کہ مجھے تحقیق منظور ہے نہ مناظرہ خصوصًا وہ مکروہ اور قابل نفرت مباحثہ کا طریقہ جو ہمارے متکلمین نے مذہبی بحثون مین اختیار کیا ہے جو درحقیقت سخن پروری اور اظہار قابلیت ہے۔ دوسرے یہ کہ مین قرآن کو معیار صدق قرار دیتا ہون نہ کسی اور علم اور نہ کسی قانون قدرت کو۔ اسلئے کہ قرآن یقینی ہے اور وہ یقین کسیطرح زائل نہین ہو سکتا۔ اگر کوئی بات صریح اور صاف صاف قرآن مجید سے ایسے ثابت ہو جسکے دوسرے معنے کسی طرح قرآن کے مقصود عرب کی زبان اور اُنکے محاورے کے مطابق نہون تو وہ واجب القبول ہے۔ اور جو بات اُسکے خلاف ہو گو اُسکا نام سائینس ہو یا نیچر یا لا آف نیچر اُسے مین قرآن پر مقدم نکرونگا اور نہ اُسکے سبب سے قرآن کی ایسی تاویل جائز سمجھونگا جو بمنزلہ تحریف کے ہو۔ آئندہ خط مین دعا کے متعلق جو آپنے اپنی تفسیر مین لکھا ہے اُس سے بحث کرونگا[2]۔

---

[1] اگر تمہارا یہ یقین ہے کہ جو واقعات ہوتے ہین وہ قانون قدرت کی کسی ضمن یا دفعہ مین داخل ہین گو ہم نہ جانتے ہون تو ہمارے اور تمہارے اعتقاد مین کچھ بھی فرق نہین۔ م

[2] من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جان شدی ؎ تا کس نگوید بعد ازین من دیگرم تو دیگری (سید احمد)

## نوٹ

چونکہ اسکے بعد وہ خط شروع ہوتا ہے
جس مین مسئلہ دعا سے بحث کی گئی ہے اسلئے یہی مناسب
معلوم ہوتا ہے کہ اُس سے قبل ہم سر سید کے رسالہ "الدعا والاستجابۃ" کو
نقل کردین تاکہ اس رسالہ کے ناظرین کو نفس مضمون کے سمجھنے مین
آسانی ہو۔ (محمد عثمان)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# الدعاء والاستجابۃ

دعا اور ندا دو لفظ مرادف ہین اور اُنکے لغوی معنے پکارنے کے ہین حضرت زکریاؑ کے حال مین ایک جگہ خدا نے فرمایا وزکریا اذ نادی ربہ اور یہ کافی ثبوت اس بات کا ہے کہ دعا اور ندا دو مرادف لفظ ہین۔ خدا کو پکارنا اُسکی طرف متوجہ ہونا اور اُسکو حاضر سمجھنا اور اُسکے آگے اور معبود برحق ہونے کا اقرار کرنا ہے پس جو شخص کہ اسطرح پر خدا کو پکارتا ہے خدا اُسکو قبول کرتا ہے قال اللہ تعالیٰ وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُونِي أَسْتَجِبْ لَكُمْ [۱] (آیت ۶۲ المؤمن ۴۰) اور دوسری جگہ فرمایا ہے [۲] وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي فَإِنِّي قَرِيبٌ أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيبُوا لِي وَلْيُؤْمِنُوا بِي لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُونَ ٥ (آیت ۱۸۲۔ البقر ۲)

غرضنکہ لفظ دعا اور ندا مین بہ لحاظ اُسکے حقیقی معنے کے امر مسئول عنہ داخل نہین ہوتا بلکہ وہ علیحدہ بیان کیا جاتا ہے جیسے کہ اِن دو آیتون مین سے پہلی آیت یہ ہے۔

| اسوقت دعا کی زکریا نے اپنے رب سے کہا اے رب میرے عطا کر مجھکو اپنے پاس سے پاکیزہ اولاد بیشک تو دعا کا سننے والا ہے۔ | هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِيَّا رَبَّهُ قَالَ رَبِّ هَبْ لِي مِنْ لَدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً إِنَّكَ سَمِيعُ الدُّعَاءِ [۳] (آیت ۳۳۔ ال عمران ۳) |
|---|---|

[۱] اور کہا تمہارے پروردگار نے دعا کرو تم مجھ سے مین تمہاری دعا قبول کرونگا [۲] جب میرے بندے میری بابت تجھ سے سوال کرین تو کہہ مین قریب ہون پکارنے والا جب مجھ پکارتا ہو تو مین اُسکی پکار کا جواب دیتا ہون پس چاہیئے کہ وہ مجھے مانین اور مجھپر ایمان لائین شاید وہ نیک راہ پر آجاوین۔

| | |
|---|---|
| اور دوسری آیۃ یہ ہے وَزَكَرِيَّا إِذْ نَادَىٰ رَبَّهُ رَبِّ لَا تَذَرْنِي فَرْدًا وَأَنتَ خَيْرُ الْوَارِثِينَ ۝ (آیۃ ۸۹۔ الانبیاء ۲۱) | اور یاد کر زکریا کو جبکہ پکارا اُسنے اپنے رب کو ای رب مت چھوڑ مجھکو اکیلا اور تو بہترین وارث ہے۔ |

بہت جگہ قرآن مجید مین بغیر لفظ دعا کے سوال کیا گیا ہی اور حاجت چاہی گئی ہے جیسے

| | |
|---|---|
| حضرت ابراہیمؑ نے کہا رَبِّ هَبْ لِي مِنَ الصَّالِحِينَ فَبَشَّرْنَاهُ بِغُلَامٍ | ای رب مجھکو ایک نیک بیٹا عطا فرما پھر ہمنے اُسے ایک بُردبار بیٹے کی بشارت دی۔ |

حَلِيمٍ ۝ (آیت ۹۸ و ۹۹ الصافات ۳۷) اور سورۃ النمل مین جو یہ آیت ہے أَمَّن يُجِيبُ

| | |
|---|---|
| الْمُضْطَرَّ إِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوءَ | بھلا کون ہی جو بیقرار کی دعا قبول کرتا ہی جب وہ اسکو |
| (آیت ۶۳۔ النمل ۲۷) | اسمین بہی لفظ دعا نہین معنو نمین آیا ہی جو اور آیتو نمین آیا ہی اور سؤال عنہ پر |

بولا نہین گیا ہی بلکہ اُسکا مطلب یہ ہے کہ اذا دعاہ بکذا وکذا۔

لیکن اگر خدا سے کچھ مانگا جاوے اور سوال کیا جاوے تو اُس حالت مین بھی خدا کی طرف متوجہ ہونا اور اُسکو معبود برحق سمجھنا لازم آتا ہے اور لفظ ندا لفظاً یا معناً اُسپر مصدر ہوتا ہے اسلئے دعا کا لفظ مسئول عنہ پر بھی بولا جاتا ہے اور لفظ دعا کے معنی الابتہال الی اللہ بالسؤال کے ہوجاتے ہین یعنے عاجزی کے ساتھ خدا سے کچھ مانگنے کے اور یہی سبب ہے کہ دعا کو بمعنی اول لو یا بمعنے ثانی عبادت کہا گیا ہے چنانچہ اس

| | |
|---|---|
| آیت مین وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُونِي أَسْتَجِبْ لَكُمْ إِنَّ الَّذِينَ يَسْتَكْبِرُونَ عَنْ عِبَادَتِي سَيَدْخُلُونَ جَهَنَّمَ دَاخِرِينَ (آیت ۶۲۔ المؤمن ۴۰) | اور تمہارے رب نے کہا مجھسے دعا کرو مین تمہاری دعا قبول کرونگا بیشک جو لوگ میری عبادت کرنے سے تکبر کرتے ہین وہ عنقریب ذلیل ہوکر جہنم مین داخل ہونگے۔ |

عبادت کا لفظ مرادف دعا کے آیا ہے اسلئے کہ شروع آیت مین ادعونی کا لفظ ہے تو اُسکی مناسبت سے یستکبرون کے بعد عن دعائی آتا مگر وہان عن عبادتی آیا ہے

[illegible]

جو کافی ثبوت ہے کہ دعا اور عبادت مرادف لفظ ہین۔

اسی آیت کے مطابق دو حدیثین مشکوۃ شریف مین موجود ہین پہلی حدیث یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| عن النعمان بن بشیر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الدعاء ھو العبادۃ ثم قرأ وقال ربکم ادعونی استجب لکم رواہ احمد والترمذی وابوداؤد والنسائی | نعمان بن بشیر سے روایت ہے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ دعا عبادت ہے پھر پڑھی آپ نے یہ آیت ادعونی استجب لکم روایت کیا اس حدیث کو احمد اور ترمذی اور ابوداؤد اور نسائی اور ابن ماجہ نے۔ |

وابن ماجہ۔ اور دوسری حدیث یہ ہے

| | |
|---|---|
| عن انس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الدعاء مخ العبادۃ رواہ الترمذی | انس سے روایت ہے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے دعا عبادت کا مغز ہے روایت کیا اس حدیث کو ترمذی نے |

باقی رہی استجابت دعا اگر استجابت دعا کے معنے اُس سوال کا پورا کر دینے کے قرار دیئے جاوین تو اُسمین دو مشکلین پیش آتی ہین۔ اول یہ کہ ہزارون دعائین نہایت عاجزی اور اضطرار سے کی جاتی ہین مگر سوال پورا نہین ہوتا جسکے معنی یہ ہوتے ہین کہ دعا قبول نہین ہوئی حالانکہ خدا نے استجابت کا وعدہ کیا ہے۔ دوسرے یہ کہ جو امور ہونے والے ہین وہ مقدر ہین یعنے علم الٰہی مین ہین اور جو نہین ہونے والے ہین وہ بھی علم الٰہی مین ہین اُن مقدرات کے برخلاف ہرگز نہین ہوسکتا۔ پس اگر استجابت دعا کے معنے سوال کا پورا ہونا قرار دیئے جاوین تو خدا کا یہ وعدہ کہ ادعونی استجب لکم ان سوالون پر جنکا ہونا مقدر نہین ہے کسیطرح صادق نہین آسکتا۔

تقدیر کی دو قسمین مبرم اور معلق قرار دینا بچون کی باتین ہین اور اسپر بھی کوئی فائدہ مترتب نہین ہوتا کیونکہ جسکو تقدیر معلق قرار دیا جاتا ہے وہ بھی بمنزلہ اُسی کے

ہو جاتی ہے جسکو تقدیر مبرم کہا جاتا ہے۔ معہذا ادعونی استجب لکم کا وعدہ عام ہی اور اُسمین کوئی چیز اور کوئی شخص مستثنےٰ نہین ہے اور جبکہ یہ ثابت ہے کہ حصول سوال منحصر مقدر پر ہے تو استجابت دُعا جسکا وعدہ خدا نے کیا ہے وہ اور کوئی معنے رکھتا ہے۔

ہان اسمین شبہ نہین کہ بعض امور جن کا ہونا مقدر مین ہے اور اُنکے لیے بھی دعا مانگی جاتی ہے وہ حاصل ہو جاتے ہین اور اُنپر استجابت کا مجازاً اطلاق کیا جا سکتا ہے جیسے کہ اس آیت مین هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِيَّا رَبَّهُ قَالَ رَبِّ هَبْ لِي مِن لَّدُنكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً إِنَّكَ سَمِيعُ الدُّعَاءِ فَنَادَتْهُ الْمَلَائِكَةُ وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّي فِي الْمِحْرَابِ أَنَّ اللَّهَ يُبَشِّرُكَ بِيَحْيَىٰ مُصَدِّقًا بِكَلِمَةٍ مِّنَ اللَّهِ وَسَيِّدًا وَحَصُورًا وَنَبِيًّا مِّنَ الصَّالِحِينَ ٥ (آیۃ ۳۳-۳۴ آل عمران ۳)

اس موقع پر زکریا نے اپنے پروردگار سے دعا کی کہا کہ اے میرے رب مجھکو اپنی طرف سے پاک اولاد بخش بیشک تو دعا سنتا ہی پھر جب زکریا محراب مین کھڑا نماز پڑھ رہا تھا فرشتون نے اُسکو آواز دیکر کہا اللہ تجھے خوشخبری دیتا ہی یحیی کی جو خدا کے کلمہ (یعنی عیسے) کا مصداق ہو اور ایک سردار ہوگا اور عورتون سے الگ رہیگا اور ایک نبی ہوگا نیکو مین سے

اور جیسے کہ اس آیت مین ہے وَزَكَرِيَّا إِذْ نَادَىٰ رَبَّهُ رَبِّ لَا تَذَرْنِي فَرْدًا وَأَنتَ خَيْرُ الْوَارِثِينَ فَاسْتَجَبْنَا لَهُ وَوَهَبْنَا لَهُ يَحْيَىٰ وَأَصْلَحْنَا لَهُ زَوْجَهُ إِنَّهُمْ كَانُوا يُسَارِعُونَ فِي الْخَيْرَاتِ وَيَدْعُونَنَا رَغَبًا وَرَهَبًا وَكَانُوا لَنَا خَاشِعِينَ ٥ (آیۃ ۸۹-۹۰ الانبیاء ۲۱)

اور زکریا کو یاد کر جبکہ اُسنے اپنے رب کو پکارا کہ اے رب مجھے اکیلا نہ چھوڑ اور تو سب سے بہتر وارث ہی سو ہمنے اُسکی دعا قبول کی اور اُسے یحیی بخشدیا اور اُسکی عورت کو چنگا کر دیا یہ لوگ نیکیون پر دوڑتے اور امید اور خوف سے ہمین پکارتے اور ہمارے سامنے عاجزی کرتے تھے۔

حضرت زکریا کے بیٹا پیدا ہونے کو مجازاً استجابت دعا کہا جاوے کیونکہ بیٹا ہونا مقدر مین تھا

وہ ضرور ہوتا تھا۔ اسی طرح حضرت ابراہیمؑ کی اس دعا کی نسبت رَبِّ هَبْ لِي

| | |
|---|---|
| مِنَ الصّٰلِحِيْنَ فَبَشَّرْنٰهُ بِغُلٰمٍ حَلِيْمٍ ۝ (آیت ۹۸-۹۹۔ الصافات ۳۷) | اے رب مجھے نیک بیٹا عطا فرما پھر ہمنے اُسے ایک بردبار بیٹے کی بشارت دی۔ |

مجازاً استجابت دعا کہا جاتا ہی کیونکہ بیٹا ہونا مقدرات مین سے تھا۔
اور جبکہ یہ بات محقق ہوئی کہ دعا عبادت ہے جو دل سے اور خضوع و خشوع سے ہو اُسکے قبول کرنے کا خدانے وعدہ فرمایا ہے اور وہ کبھی نامقبول نہین ہوتی تو استجابت دعا کی ٹھیک مراد عبادت کے قبول کرنے اور انسان کے دل مین جو حالت کہ صدق دل سے عبادت کرنے مین پیدا ہوتی ہے اُسکے پیدا ہونے کی ہوئی۔

| | |
|---|---|
| وھذا ما وعد الله وان الله لا يخلف الميعاد۔ قال الله تعالىٰ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ أَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ (آیت ۱۲۱۔ التوبة ۹) وَاصْبِرْ فَإِنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ أَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ (آیت ۱۱۷ ھود ۱۱) إِنِّي لَا أُضِيْعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِّنْكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ أَوْ أُنْثٰى بَعْضُكُمْ مِّنْ بَعْضٍ (آیت ۱۹۳۔ آل عمران ۳) | اور یہ وہ ہی جسکا اللہ نے وعدہ کیا ہی اور اللہ وعدہ کے خلاف نہین کرتا۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے تحقیق اللہ نیکون کا اجر ضائع نہین کرتا۔ اور کہا صبر کر کیونکہ اللہ نیک کام کرنیوالون کا اجر ضائع نہین کرتا۔ مین تم مین سے کسی عامل کا عمل ضائع نہین کرتا مرد ہو یا عورت۔ |

جو معنے استجابت دعا کے مین نے بیان کئے اُسکے مناسب مشکوۃ مین ایک حدیث ہے۔

| | |
|---|---|
| عن ابی سعيد الخدری ان النبی صلی الله عليه وسلم قال ما من مسلم يدعو بدعوة ليس فيها اثم ولا قطيعة رحم الا اعطاه الله | ابی سعید خدریؓ سے روایت ہی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کوئی مسلمان نہین جو ایسی دعا کرتا ہی جسمین نہ تو گناہ ہو اور نہ قطع رحم مگر یہ کہ خدا اُسکو تین باتون مین ایک |

| | |
|---|---|
| بها احمدی۔ ثلث اماان یعجل له دعوته واماان یدخرها له فی الآخرة واماان یصرف عنه من السوء مثلها قالوا اذا نکثر قال الله اکثر رواہ احمد قوله اماان یعجل له۔ | ضرور عطا فرماتا ہے یا تو اُسکی دعا فوراً قبول کرتا ہے یا اُسکو آخرت کے لئے ذخیرہ بنا دیتا ہے یا اُس سے اُسکی مثل بُرائی دور کر دیتا ہے۔ |

اسکا یہی مطلب ہے کہ اگر وہ امر مقدر ہے تو وہ ہوجاویگا وقوله اماان یدخرها فی الآخرة یہ اُنہی امور پر اشارہ ہے جو مقدر نہین ہین اور دعا کے عبادت ہونیکے سبب اُسکے ثواب آخرۃ مین ملیگا وھذا ھو قوله تعالی ادعونی استجب لکم وقوله اماان یصرف عنه من السوء کما قال الله ویکشف السوء اس سے یہی مراد ہے کہ وہ دعا اُس قوت کو تحریک کرنے والی ہوتی ہے جس سے اُس رنج ومصیبت واضطرار مین جو مطلب حاصل ہونے سے ہوتا ہے تسکین دیتی ہے اور جبکہ دعا دل سے اور اپنے تمام فطرتی قویٰ کو متوجہ کرکے کی جاتی ہے اور خدا کی عظمت اور بے انتہا قدرت کا خیال اپنے دل مین جمایا جاتا ہے تو وہ قوت تحریک مین آتی ہے اور اُن تمام قوتون پر جنسے اضطرار پیدا ہوا ہے اور اُس مصیبت کا رنج برانگیختہ ہوا ہے اُن سب پر غالب ہوجاتی ہے اور انسان کو صبر واستقلال پیدا ہوجاتا ہے اور ایسی کیفیت کا دل مین پیدا ہونا لازمہ عبادت ہے اور یہی دعا کا مستجاب ہونا ہے۔

انسان کی فطرت مین یہ بات داخل ہے کہ جب اُسپر کوئی مصیبت آتی ہی اور اُسکے دل کو اضطرار ہوتا ہے تو وہ کسیکی طرف استمداد اور استعانت کیلئے رجوع کرتا ہے اگر وہ امر ایسا ہو کہ کوئی انسان اُسکی مدد کرسکتا ہے تو وہ انسان کیطرف

رجوع کرتا ہے اگر وہ امر کسی انسان کی مدد سے بالاتر ہے تو کسی ایسی ہستی سے امداد چاہتا ہے جو اُسکے نزدیک اُس امر مین مدد کر سکتی ہے مگر خدا نے ہمکو اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ کی تعلیم دی ہے اور اُسکا لازمہ یہ ہے کہ ہم کسی امر مین سواے خدا کے اور کسی سے مدد نہ چاہین۔ وہ امر کیسا ہی بُرا یا کیسا ہی جھوٹا ہو۔

مشکوٰۃ مین یہ حدیث حضرت انس رض سے مروی ہے قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لیسال احدکم ربہ حاجتہ کلھا حتے یسال شسع نعلہ اذا انقطع یعنے ہر شخص اپنی تمام حاجتین خدا ہی سے مانگے یہان تک کہ اگر اُسکی جوتی کا تسمہ ٹوٹ جاوے تو اُسکو بھی خدا سے مانگے پس دعا سے مقصد یہ ہے کہ ہر حال مین بندہ کو خدا سے تعلق اور ہر امر مین اُسکی طرف رجوع رہے نہ کسی غیر کی طرف۔

جو لوگ کہ حقیقت دعا سے اور جو حکمت اُسمین ہے اُس سے ناواقف ہین وہ کہہ سکتے ہین کہ جب یہ امر مسلم ہے کہ جو مقدر نہین ہے وہ نہین ہونیکا تو دعا سے کیا فائدہ ہے۔ مگر اُسمین چند ناسمجھیان ہین۔ اول تو یہ معلوم نہین کہ وہ مقدر ہے یا نہین۔ دوسرے یہ کہ وہ ایسا کہنے مین فطرت انسانی کو بھول جاتے ہین کہ انسان کی فطرت مین یہ امر داخل ہے کہ حالت اضطرار مین یا حصول مطلب کے لئے دوسرے سے استمداد کی خواہش رکھتا ہے بلا خیال اسکے کہ وہ ہوگا یا نہین اور انسان کی یہ فطرت اُس سے جدا نہین ہوسکتی اور بمقتضاے اُسکی فطرت کے اُسکو کہا گیا ہے کہ خدا ہی سے مانگو۔ واللہ یعلم انہا مقدر ام لا فان لم یکن مقدرا یعطیک ثوابہا ویدخرھا لک فی الاٰخرۃ فاما فی الدنیا یصرف عنک من السوء مثلہا۔ فانظر

اور اللہ جانتا ہے کہ وہ مقدر ہے یا نہین۔ پس اگر وہ مقدر نہوگی تو تجھکو اُسکا ثواب دیگا اور اُس کو آخرت کے لئے اُٹھا رکھیگا۔ یا دنیا مین تجھ سے مثل اُس کے بُرائی دور کر دے گا۔ دیکھو

ما تفعل فی امور دنیاك انت بتسعی
بکمال جهد وابتهال فی حصولها
وتعلم انها لاتحصل ان لم یکن
مقدرا فاف لك ان قصرت فی
الدعاء الی الله مع ان الله عزوجل
وعدك احدی ثلث اما ان یعجل
لك دعوتك واما ان یدخرها
لك فی الاخرة واما ان یصرف
عنك من السوء مثلها ولهذا
قال رسول الله صلی الله علیه
وسلم من لم یسال الله یغضب علیه
رواه ابو هریرة (مشکوة)
وهذه دعائی الی الله ۔ رَبَّنَا
تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ
(اٰیت ۱۲۱ ۔ البقرہ)
رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَیْنِ لَكَ وَمِنْ
ذُرِّیَّتِنَا اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ وَاَرِنَا
مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَیْنَا اِنَّكَ اَنْتَ
التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ (اٰیت ۱۲۲ البقرہ)

دنیوی معاملات مین تم کیا کرتے ہو تو اپنے
مقصد کے حصول مین نہایت کوشش کرتے ہو
حالانکہ تمکو معلوم ہے کہ اگر وہ مقدر نہوگا تو
ہرگز حاصل نہوگا تو پھر افسوس کی بات ہے
اگر تم دعا مین کوتاہی کرو کیونکہ خداوند تعالی نے
تین مین سے ایک کا وعدہ کیا ہے ۔ یا تو
فورًا دعا قبول ہوگی یا وہ ذخیرہ آخرۃ
بنجاویگی اور یا مثل اسکے برائی دور کردیجائیگی
یہی وجہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا جو شخص خدا سے سوال نہین کرتا خدا
اُس سے ناخوش ہوتا ہے روایت کیا اس
حدیث کو ابو ہریرہ رضہ نے ۔
یہ میری خدا سے دعا ہے :۔ ای ہمارے رب
ہماری دعا قبول کر بیشک تو سننے والا اور
جاننے والا ہے ۔
ای ہمارے رب تو ہم دونون کو اپنا فرمانبردار بنا
اور ہماری اولاد مین سے ایک فرمانبردار امت
نکال اور ہمکو عبادت کا دستور سکھا اور تو ہمین
بخشدے کیونکہ تو ہی بخشنے والا مہربان ہے ۔

رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ (اٰیت ۱۹۷ البقرۃ ۲)

ای ہمارے رب ہمین دنیا مین بہی خوبی دے اور آخرۃ مین بہی خوبی دے اور ہمین آگ کے عذاب سے بچا۔

رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِیْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَیْنَا اِصْرًا کَمَا حَمَلْتَہٗ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَۃَ لَنَا بِہٖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ (اٰیت ۲۸۶ البقرۃ ۲)

ای ہمارے رب اگر ہم بہول گئے یا ہمنے خطا کی تو گرفت نکر۔ اور ای ہمارے رب ہمپر بوجہ نہ ڈال جیسا کہ تونے اگلون پر بوجہ ڈالا تہا اور ہمسی وہ بوجہ نہ اُٹہوا جسکی ہمکو طاقت نہین اور ہمسے درگذر کر اور ہمین بخشدے اور ہمپر رحم کر تو ہمارا آقا ہے تو ہمین کافر قوم پر مدد دے۔

رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ ھَدَیْتَنَا وَھَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْکَ رَحْمَۃً اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ ۵ (اٰیت ۶ اٰل عمران ۳)

ای ہمارے رب جبکہ تو ہمین ہدایت دے چکا تو ہمارے دلون کو گمراہ نکر اور اپنی طرف سے ہمین رحمت دے۔ تو ہی دینے والا ہے۔

رَبَّنَا اِنَّنَا اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ (اٰیت ۱۴۔ اٰل عمران ۳)

ای ہمارے رب ہم ایمان لائے تو ہمارے گناہ بخشدے اور ہمین آگ کے عذاب سے بچا۔

رَبَّنَا اٰمَنَّا بِمَا اَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاکْتُبْنَا مَعَ الشّٰھِدِیْنَ (اٰیت ۴۶۔ اٰل عمران ۳)

ای ہماری رب جو کچہ تونے نازل کیا ہی ہم اُسپر ایمان لائے اور ہمنے رسول کی پیروی کی پس تو ہمین گواہون مین لکہ لے۔

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَاِسْرَافَنَا

ای ہماری رب ہمارے گناہ اور جو زیادتی ہمسے

فِی اَمْرِنَا وَثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ ﴿آیت ۱۴۷﴾

ہماری کاموں میں ہوئی معاف کرا اور ہمکو ثابت قدم رکھہ اور ہمیں کافر قوم پر مدد دے۔

رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ ھٰذَا بَاطِلًا سُبْحٰنَکَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿آیت ۱۸۸ - آل عمران ۳﴾

ای ہمارے رب تونے یہ عبث پیدا نہیں کیا تو پاک ہے پس ہمیں آگ کے عذاب سے بچا۔

رَبَّنَا اِنَّنَا سَمِعْنَا مُنَادِیًا یُّنَادِیْ لِلْاِیْمَانِ اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّکُمْ فَاٰمَنَّا رَبَّنَا فَاغْفِرْلَنَا ذُنُوْبَنَا وَکَفِّرْ عَنَّا سَیِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ ﴿آیت ۱۹۱ - ۱۹۹ - آل عمران﴾

ای ہمارے رب ہمنے ایک پکارنیوالے کو سنا جو ایمان کیلئے منادی کرتا ہی کہ اپنے رب پر ایمان لاؤ سو ہم ایمان لائے پس ای ہمارے رب ہماری گناہ معاف کرا اور ہماری بدیوں کو دور کرا اور ہمکو نیک کرداروں کے ساتھ موت دے

رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰی رُسُلِکَ وَلَا تُخْزِنَا یَوْمَ الْقِیٰمَةِ اِنَّکَ لَا تُخْلِفُ الْمِیْعَادَ ﴿آیت ۱۹۲ آل عمران ۳﴾

ای ہمارے رب جو تونے اپنی رسولوں کی معرفت ہمسے وعدہ کیا ہی وہ ہمیں عطا کرا اور قیامت کے دن ہمیں رسوا نکرنا بیشک تو وعدہ خلافی نہیں کرتا۔

رَبَّنَا اٰمَنَّا فَاکْتُبْنَا مَعَ الشّٰھِدِیْنَ ﴿آیت ۸۶ - المائدة ۵﴾

ای ہمارے رب ہم ایمان لائے پس ہمکو گواہوں میں لکھہ لے۔

رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَائِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَکُوْنُ لَنَا عِیْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰیَةً مِّنْکَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ ﴿آیت ۱۱۴ - المائدة ۵﴾

ای ہماری رب آسمان سے ہمپر ایک خوان نازل کر جو ہماری لئے عید ہو۔ ہماری پہلوں اور پچھلوں کے لئے اور تیری طرف سے ایک نشان ہو اور ہمیں رزق دے تو بہتر رزق دینے والا ہے۔

رَبَّنَا ظَلَمْنَا اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ (اٰیت ۲۲۔ اعراف ۷)

ای ہمارے رب ہمنے اپنی جانون پر ظلم کیا اور اگر تو ہمین نہ بخشے اور ہمپر رحم نکرے تو ہم گھاٹے مین رہینگے۔

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ (اٰیت ۴۵۔ الاعراف ۷)

ای ہمارے رب تو ہمکو ظالم قوم کے ساتھ مت کر۔

رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ (اٰیت ۸۷۔ اعراف ۷)

ای ہمارے رب ہم مین اور ہماری قوم مین تو حق کیساتھ فیصلہ کر تو بہتر منصف ہے۔

رَبَّنَا اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ (اٰیت ۱۲۳۔ اعراف ۷)

ای ہمارے رب تو ہمین صبر دے اور ہمکو مسلمان مار۔

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ (اٰیت ۸۵۔ یونس ۱۰)

ای ہمارے رب تو ہمین کافر قوم کا فتنہ (محل عذاب) نہ کر۔

رَبَّنَا اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَيِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا (اٰیت ۹ کہف ۱۸)

ای رب ہمپر اپنی طرف سے رحم کر اور ہمارے معاملہ مین ہمارے لئے راہ سیدھی نکال۔

رَبَّنَا اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ (اٰیت ۱۱۱۔ المؤمنون ۲۳)

ای ہمارے رب ہم ایمان لائے سو تو ہمین بخشدے اور ہمپر رحم کر تو سب سے بڑا مہربان ہے۔

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا (اٰیت ۷۴، فرقان ۲۵)

ای ہمارے رب ہماری عورتون اور ہماری اولاد کی طرف سے آنکھونکی ٹھنڈک دے اور ہمین متقیون کا پیشوا بنا۔

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِإِخْوَانِنَا الَّذِينَ
سَبَقُونَا بِالْإِيمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِي
قُلُوبِنَا غِلًّا لِّلَّذِينَ آمَنُوا رَبَّنَا إِنَّكَ
رَءُوفٌ رَّحِيمٌ (آیت ۱۰۔ الحشر ۵۹)

ای ہمارے رب ہمین اور ہمارے بھائیون کو جو ہمسے
پہلے ایمان لائے بخشدے اور ہمارے دلون مین
ایمانداروں کی عداوت نہ رکھہ تو شفقت کرنے والا
مہربان ہے۔

رَبَّنَا عَلَيْكَ تَوَكَّلْنَا وَإِلَيْكَ أَنَبْنَا
وَإِلَيْكَ الْمَصِيرُ (آیت ۴۔ الممتحنۃ ۶۰)

ای ہمارے رب ہمنے تجھپر توکل کیا اور ہم تیری طرف
رجوع لائے اور تیری ہی طرف پھر جانا ہے۔

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلَّذِينَ كَفَرُوا
وَاغْفِرْ لَنَا رَبَّنَا إِنَّكَ أَنتَ الْعَزِيزُ
الْحَكِيمُ (آیت ۵۔ الممتحنۃ ۶۰)

ای ہمارے رب تو ہمکو کافر قوم کا فتنہ (یعنے
محل عذاب مت بنا اور تو ہمکو بخشدے تو
زبردست حکمت والا ہے۔

رَبَّنَا أَتْمِمْ لَنَا نُورَنَا وَاغْفِرْ لَنَا
إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ (آیت ۸۔
التحریم ۶۶)

ای ہمارے رب ہماری لئے روشنی پوری کردے
اور ہمین بخشدے تو ہر چیز پر قادر ہے۔

# چوتھا خط متعلق الدعا والاستجابۃ

بمبئی۔ یکم اگست ۱۸۹۵ء

جناب عالی۔ آپ نے جو کچھ دعا کی نسبت اپنی تفسیر اور رسالہ الدعاء والاستجابۃ مین تحریر فرمایا ہے اُسے مین نے غور سے دیکھا۔ اور جو کچھ بالمشافہ آپ نے کہا اُسے بھی دل سے سُنا۔ مگر افسوس ہے کہ میرے دل کو کچھ تسلی نہوئی اور نہ وہ اختلاف جو مجھے آپ سے اس مسئلہ مین تھا رفع نہوا۔

چونکہ یہ مسئلہ دعا کا منجملہ دیگر مذہبی مسائل کے نہایت اہم اور ضروری ہے بلکہ بہت سے ضروری عقائد کے مباحث پر مشتمل ذات وصفات باری اور فطرت اور قوانین فطرت کے شامل ہے۔ اور ہر زمانہ مین نہایت پیچیدہ اور مشکل خیال کیا گیا ہے۔ اسلئے اس امر کی ضرورت ہے کہ اُسکے تمام مالہ وماعلیہ سے پوری بحث کیجائے اور نہ صرف مذہبی رُخ سے بلکہ علمی نظر سے بھی وہ دیکھا جاوے۔

لان هذه المسئلة من جملة المسائل الغامضة الشريفة التى اختلفت فيه الراء وتشعبت فيه المذاهب والاهواء وتحيرت فيه الافهام واضطربت فيه اراء الانام

کیونکہ یہ مسئلہ منجملہ اُن دقیق اور شریف ترین مسائل کے ہی جسمین رائین مختلف ہوگئین اور مذاہب جدا جدا ہوگئے ہین۔ اور جس کی وجہ سے لوگون کی عقلون کو حیرانی اور انکی رایون مین پریشانی پیدا ہوگئی ہے۔

اس سے کوئی انکار نہین کر سکتا کہ دعا مذہبی زندگی کی جان ہے۔ اور اہل مذہب کے نزدیک مذہب کے عملی زندگی کا فیصلہ بہت کچھ اُسپر منحصر ہے اور دعا سے امر مسئول عنہ کا حاصل ہونا اور انبیاء کرام علیہم السلام کا خاص خاص مطلب کے لئے دعا مانگنا اور اُسکا

قبول ہونا کتب سماوی سے ایسا ثابت ہے کہ نہ اُس سے انکار ہوسکتا ہے اور نہ اُسکی کوئی تاویل کی جاسکتی ہے۔ مگر باوجود اسکے وہ لوگ بھی جنہون نے اس مسئلہ کو صرف مذہبی نظر سے دیکھا اور دعا کو سبب حصول مقصد قرار دیا ہے۔ ہزارون دعاؤن کے قبول نہونیکے کافی اور اطمینان بخش وجوہ بیان کرنے سے عاجز رہے ہین۔ اور علمی نگاہ سے دیکھنے والون نے تو دعا کو یا خیالی فلسفہ کی پیچیدگی مین ڈالکر غیر قابل الفہم بنادیا ہے۔ یا آپ کی طرح دعا کو صرف عبادت اور اجابت کو محض تسکین قلب خیال کیا ہے۔ اور اس زمانہ مین قوانین فطرۃ کے غیر تبدل پذیر اصول کر ماننے والون نے اس مسئلہ کی دقت اور پیچیدگی کو جیسا کچھ بڑھادیا ہے وہ تو خدا کی قدرت اور مشیت کے انکار اور دہریت کی حد تک پہنچگیا ہے۔ غرضکہ دعا اور اجابت دعا کا مسئلہ نہ صرف اس وجہ سے دلچسپ ہے کہ وہ ایک معمولی مسئلہ منجملہ مذہبی مسائل کے ہی۔ یا علمی مضامین مین سے ایک مضمون خیال اور غور کے قابل ہے۔ بلکہ اسلئے قابل بحث اور لایق غور ہے کہ وہ اُن اُمور پر حاوی اور مشتمل ہے جو ایک مسلمان بلکہ تمام بنی نوع انسان کے لئے جو خدا کو مانتے ہون بمنزلہ روح اور جان کے ہین۔ اگر دعا اُس متبرک اور مقدس مقام سے ہٹادیجائے جسپر وہ مذہبی زندگی کے آغاز سے قابض رہی ہے تو کون اسبات کا اندازہ کرسکتا ہے کہ مذہبی خیال اور مذہبی عقائد کی حیثیت مین کیسا عظیم تغیر پیدا ہوگا اور مذہب کا وسیع دائرہ کس قدر تنگ ہوجائیگا۔ ایک سادہ دل مسلمان جو قوانین فطرۃ سے ناواقف ہے۔ یہ سنکر کہ دعا سے کچھ حاصل نہین ہوتا اور اُسکا خدا نیچر کی زنجیر مین ایسا جکڑا ہوا ہے کہ وہ اُس سے اپنے ہاتھ پاؤن باہر نہین نکال سکتا۔ نہایت حسرت اور مایوسی سے پکار اُٹھے گا کہ خدا خدائی سے معزول ہوگیا۔ اور مذہبی زندگی کی جان باقی نرہی ایسا خدا ہمارے کس کام کا جو نہ ہماری دعا سُن سکتا۔ نہ بغیر معمولی وسائل کے ہماری کوئی حاجت پوری کرسکتا ہے۔ اُس سے دعا کرنا تو ایسا ہے جیسا کہ ایک پتھر کے

بے جان بُت کے سامنے گڑگڑانا اور اُس سے مانگنا۔ کیونکہ دعا کا مانگنا صرف اس یقین پر مبنی ہے کہ خدا قادر مطلق اور فاعل مختار اور نا معلوم طور پر بے قرار دل کی نکلی ہوئی دعا کا سننے والا اور اُسکی حاجت پوری کرنے والا ہے۔ اگر ایک لحظہ کے لئے اس یقین مین تذبذب ہو تو کونسا دل ہوگا جو بیقراری کی حالت مین اُسکی طرف رجوع کرے اور وہ کونسا خیال ہوگا جو اُسکے اضطرار کی آگ کو ٹھنڈا کرے۔ اسلئے کہ صرف یہ خیال کہ خدا دعائین سُننے اور حاجت پورا کرنے کی قدرت رکھتا ہے اضطرار کی حالت مین بندہ کا خیال خدا کی طرف رجوع کراتا ہے۔ اور محض اس اعتقاد سے کہ باوجود قدرت کے خدا کا دعا قبول نکرنا کسی مصلحت پر مبنی ہوگا۔ اور وہ امر مسئول عنہ سے بہتر کوئی چیز دیگا دعا کرنے والے کے دل کو تسلی ہوتی ہے۔ اگر دعا کا عمل موقوف ہوگیا اور خدا سے دعاؤن کے سننے اور حاجتون کے پورا کرنے کا خدائی حق لیلیا گیا۔ تو مذہبی زندگی بھی ختم ہوگئی۔ اگر یہ مان لیا جاوے کہ دعا ذریعہ حصول مقصد نہین ہے اور یہ بھی سمجھ لیا جائے کہ وہ اپنے بندون کی مصیبتون کے دور کرنے کی قدرت نہین رکھتا اور نہ کسیکی گریہ وزاری اور اضطرار و بیقراری کا اثر ہوتا ہے تو دعا بیکار اور خدا پر توکل فضول ہے پھر یقین اور اعتقاد کو بھی اپنے قدم جمانیکے لئے کوئی جگہ نہین رہتی اور بندہ کو بجز اسکے کہ وہ غیر تغیر پذیر قوانین فطرۃ کو اپنا خدا مانے دوسرا کوئی چارہ نہین رہتا۔ ایسی حالت مین انسان کو بیجان قانون سے واسطہ رہتا ہے نہ ایک زندہ خدا سے۔ اور یہ خیال اُس محبت کے رشتہ کو جو خدا اور اُسکے بندون کے بیچ مین ہے توڑ دیتا ہے۔ اگر اُسمین مدد کرنے کی طاقت نہین ہے تو ہم کس لئے اُسپر بھروسہ کرین۔ اگر وہ ہماری دعائین نہین سُنتا تو ہم کیونکر اُسے رحیم مانین۔ اور اگر اُسمین رحم نہین تو ہم کیون اُس سے محبت رکھین۔ پس درحقیقت اس سے ہمارا یقین جاتا رہتا ہے۔ ہمکو خدا سے محبت باقی نہین رہتی۔ اور ہم ایسے مذہب کے ماننے والے رہجاتے ہین جسمین نہ یقین ہو نہ محبت۔

